قُلْ هٰذِهٖ سَبِيْلِيْٓ اَدْعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ ۣعَلٰي بَصِيْرَةٍ اَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِيْ

کہدو میری راہ یہی ہے میں اور میرے ماننے والے یقین پر پہنچکر اللہ تعالیٰ کیطرف بلاتے ہیں

الحمد للہ علی طبع کتاب



# شرف اصحاب الحدیث

للامام العلامة الفهامة المحدث اللبيب ابی بکر احمد بن علی بن ثابت بن احمد بن مهدی الخطیب الحافظ البغدادی المتوفی سنہ ۴۶۳ھ

خدا کا شکر ہے کہ امام خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف کردہ کتاب "شرف اصحاب الحدیث" عربی سے اردو ترجمہ بنام

# فضائلِ محمدی

مترجمہ

جناب مولانا مولوی محمد صاحب مصنف رسالہ محمدیہ و ایڈیٹر اخبار محمدی اجمیری دروازہ دہلی

جسمیں اہلِ حدیث کی حقانیت صداقت قدامت شرافت انکا خلیفۃ الرسول ﷺ وصی الرسول ﷺ وارث الرسول ﷺ ہونا، انکا ناجی فرقہ ہونا، اختلافِ امت کیوقت برحق ہونا وغیرہ حدیث سے ثابت کیا گیا ہے حدیث اور اہلِ حدیث کی فضیلت، رائے اور اہلِ رائے کی مذمت وغیرہ کا حدیثوں سے پورا بیان ہے

بماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۴۵ھ


محبوب المطابع دہلی میں طبع ہوئی

(ملنے کا پتہ)

دفتر اخبار محمدی اجمیری دروازہ دہلی

بسم الله الرحمن الرحيم

(وصلى الله على سيدنا محمد وآله وسلم)

قال الشيخ الامام الحافظ ابو بكر احمد بن علي بن ثابت الخطيب البغدادي رحمه الله:

الحمد لله الذي اصطفى الاسلام دينا لصفوة بريته، وبعث به المرسلين الذين اختارهم من خليقته، وجعلنا قوامين لشريعته وعلى ملته: ذابين عن حريمه عاملين بسنته لحمده حق حمده. ونسأله التوفيق لرشده، ونرغب اليه في المزيد من فضله. وصلى الله على خاتم رسله سيدنا محمد افضل النبيين، وخيرة الله من الخلق اجمعين. وعلى صحابته الاخيار المنتخبين، وتابعيهم باحسان الى يوم الدين.

بسم الله الرحمن الرحيم

وصلی اللہ علی سیدنا محمد و آلہ وسلم

شیخ امام حافظ ابوبکر احمد بن علی بن ثابت خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:-

سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لئے سزاوار ہے جس نے اپنی برگزیدہ مخلوق کے لئے دینِ اسلام کو پسند فرمایا، اور اپنی مخلوق میں سے سب سے زیادہ پسندیدہ رسولوں کی معرفت اس دین کو بھیجا، اور ہمیں ان کی شریعت وملت کا پابند اور اپنے نبی کے حریم سے مدافعت کرنیوالا اور آپکی سنتوں کا عامل بنایا، ہم اس کی ایسی ہی حمد وثنا کرتے ہیں جس کے لائق وہ ہے، ہم اوسی سے بھلائی اور نیکی چاہتے ہیں، اور ہم اوسکے فضل کی زیادتی کیلئے اوسی کی طرف رغبت کرتے ہیں، اللہ تعالےٰ اپنے رسولوں کے ختم کرنیوالے ہمارے سردار تمام انبیاء سے افضل اور تمام مخلوق سے بہتر حضرت محمد صلی اللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم



# دیباچہ

اگلے مسلمانوں کو جو دلی تعلق اور حقیقی عشق حدیث شریف سے تھا وہ محتاج بیان نہیں، لیکن رفتار زمانہ نے جہاں مسلمانوں کی اور بہت سی خوبیوں پر ہاتھ صاف کیا وہاں اس شیفتگی میں بھی نمایاں کمی کر دی۔ آج حدیث پر عمل کرنا بلکہ حدیث کا نام لینا بھی مسلمانوں میں گویا جرم سمجھا جانے لگا، اور وہ اس سے بدکنے لگ گئے، ہاں اس حیثیت سے تو چاہے حدیث کو مان لیں کہ اون کے امام کے فرمان کے مطابق ہے لیکن حدیث کو فرمان رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہونیکی حیثیت سے ماننا تو کجا اگر ماننے کو کہا بھی جائے تو اس غیر مانوس آواز کو سننا بھی پسند نہیں کرتے۔ آج دین کا دارومدار آمتیوں کے اقوال اون کے رائے قیاس پر رکھدیا گیا ہے اور سچ تو یہ ہے کہ حدیث سے دور کا تعلق بھی نہ رہا۔

بے نماز ہو جانا، بیدین بنجانا، عقائد اسلام کو یکسر بدل دینا، کھلم کھلا فسق وفجور میں مشغول رہنا، غرض کوئی جرم کوئی گناہ اس درجہ پر نہیں سمجھا جاتا جس درجہ پہ اہلحدیث بن جانا، اور براہ راست بلا واسطہ شخصی حدیث رسول معصوم صلی اللہ علیہ وسلم پر عمل کرنا۔ اگر کوئی آمین رفع الیدین وغیرہ شافعی بن کر کرے تو برحق لیکن اہلحدیث بنکر عامل حدیث ہو کر انہی کاموں کو کرے تو لامذہب بے دین اور گمراہ، میں تو اس نتیجہ پہ پہنچا ہوں کہ اگر جماعت اہلحدیث (کثّر اللہ سوادہم) نہ ہو تو حدیث کا (خاکم بدہن) نام بھی مٹ جائے۔

روزمرہ کے ایسے واقعات ہمیشہ دردناک اور دلخراش صداؤں سے بار بار توجہ دلایا کرتے تھے کہ فضائل حدیث اور اہلحدیث پر کوئی مستقل اور جامع کتاب لکھنی چاہیے، شاید کہ پروردگار عالم کسی سعید روح کو عمل کی توفیق دے۔ یہ ولولہ دل میں تھا ہی جو فریضہ حج کی ادائیگی کے مبارک سفر کا زمانہ آگیا اور اسی سفر میں حرم رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا شرف بھی حاصل ہوا، وہاں کے کتب خانہ میں اسی مضمون کی ایک مبارک کتاب فخر امت مجدد ملت حافظ حدیث نبوی حضرت امام خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کی بنام شرف اصحاب الحدیث دیکھی، خدا کا شکر بجالایا اور بصد خوشی اوسکی نقل کرائی جو بحمد اللہ آج مع اردو ترجمہ بنام فضائل محمدی چھپ گئی اللہ تعالیٰ اس سے ہر مسلمان کو نفع بخشے اور میرے لئے اسے توشہ آخرت بنائے، آمین!!!

محمد بن ابراہیم مدرس مدرسہ محمدیہ داڈیٹر

اخبار محمدی، اجمیری دروازہ دہلی

نوٹ:۔ اس کتاب کے مصنف رحمۃ اللہ علیہ کی مختصر سوانحمری اور مکمل فہرست ص ۱۳۳ تا ص ۱۴۲ ملاحظہ فرمائیے

فہرس ہٰذا الکتاب المستطاب بصفحۃ ۱۳۵-۱۳۶ - ترجمۃ مصنف ہٰذا الکتاب بصفحۃ ۱۳۳-۱۳۴

وراءتها معاندة منه للدين وطعنا على ائمة المسلمين ثم هو يفتخر على العوام
بان ذهاب عمره فى درس الكلام ويرى جميعهم ضالين سواه ويعتقد ان ليس
ينجو الا اياه لخروجه فيما زعم عن حد التقليد وانتسابه الى القول بالعدل
والتوحيد وتوحيده اذا اعتبر كان شركا والحادا لانه يجعل لله تعالى
من خلقه شركاء وانداد وعدله عدول عن نهج الصواب الى خلاف محكم
السنة والكتاب ثم ترى البائس المسكين اذا ابتلى بحادثة فى الدين يسعى
الى الفقيه يستفتيه ويعمل على ما يقوله ويرويه راجعا الى التقليد بعد
فراره منه وملتزما حكمه بعد صدوفه عنه وعسى ان يكون فى حكم جاء فيه
من الخلاف ما يحتاج الى تمام النظر فيه والاستكشاف فكيف استحل
التقليد بعد تحريمه وهون الاثم فيه بعد تعظيمه ولقد كان رفضه ما لا
ينفعه فى الآخرة والاولى واشتغاله باحكام الشريعة احرى واولى حدثنا
ابو سعيد محمد بن موسى بن الفضل بن شاذان الصيرفى بنيسابور ابن
ابى العباس محمد بن يعقوب الاصم ثنا محمد بن اسحق الصغانى ثنا اسحق بن

---

کہ احادیث رسول ﷺ کی کتابیں اگر اون کے سامنے پیش کیجائیں تو اونہیں ایک طرف ڈال دیتے ہیں اور بے دیکھے
منہ پھیر کر بھاگنے لگتے ہیں اور اُن کے اوپر عمل کرنیوالوں اور انکی روایت کرنیوالوں سے مذاق کرتے ہیں محض
دینِ حق کی دشمنی اور مسلمانوں کے بزرگ اماموں پر طعنہ زنی کرکے، لطف تو یہ ہے کہ یہ لوگ عوام میں بیٹھ کر
بڑے فخر سے ڈینگ لیتے ہیں کہ ہماری تو عمر علم کلام میں گذری اپنے سوا یہ اور تمام لوگوں کو گمراہ جانتے ہیں
اونکا خیال یہ ہے کہ بس نجات وہی پائیں گے اسلئے کہ وہ کسی کی نہیں مانتے اور اپنے تئیں عدل اور توحید
والے جانتے ہیں حالانکہ اگر غور سے دیکھا جائے تو اونکی توحید شرک والحاد ہے اسلئے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے
شریک اوسکی مخلوق میں سے اوروں کو بھی بناتے ہیں، ان کے عدل کو بھی اسی طرح اگر جانچا جائے تو وہ
یہ ہے کہ یہ لوگ صحیح اور ٹھیک راستے سے ہٹ کر کتاب وسنت کے مضبوط احکام کے خلاف ہو گئے
ہیں، تم دیکھو گے کہ ایسے بھکڑ فقیروں کو جب کبھی کسی مسئلہ کی ضرورت پڑتی ہے تو کسی فقہ کے جاننے
والے کی طرف لپکتے ہیں اوسی سے مسئلہ دریافت کرتے ہیں اور اُسی کے قول پر عمل کا دارومدار رکھتے
ہیں پھر اوسی فتوے کو دوسروں تک پہنچاتے رہتے ہیں اور پورے مقلد ہوجاتے ہیں حالانکہ اپنے
تئیں محقق جانتے ہیں لیکن اون اقوال کو چپٹ جاتے ہیں بس ادھر فتویٰ ہوا ادھر اونکا عمل ہوا

اما بعد وفقكم الله عز وجل لعمل الخيرات وعصمنا واياكم من اقتحام البدع والشبهات فقد وقفنا على ما ذكرتم من عتب المبتدعة اهل السنن والآثار وطعنهم على من شغل نفسه بسماع الأحاديث وحفظ الاخبار وتكذيبهم بصحيح ما نقله الى الأمة الأئمة الصادقون واستهزائهم باهل الحق فيما وضعه عليهم الملحدون (الله يستهزئ بهم ويمدهم في طغيانهم يعمهون) وليس ذلك عجيبا من متبعي الهوى ومن اضلهم الله عن سلوك سبيل الهدى ومن اوضح شأنهم الدال على خذلانهم صدوفهم عن النظر في احكام القرآن وتركهم الاحتجاج بآياته الواضحة البرهان واطراحهم السنن من وراء ظهورهم وتحكمهم في الدين بآرائهم فالحدث منهم منهوم بالغزل والمسن مفتون بالكلام والجدل قد جعل دينه غرضا للخصومات وارسل نفسه في مراتع الهلكات ومناه الشيطان رفع الحق بالشبهات اعرض عليه بعض كتب الاحكام المتعلقة بآثار نبينا عليه افضل الصلاة و السلام فنبذها جانبا وولى ذاهبا عن النظر فيها تستخر من حاملها

---

علیہ وسلم پر درود و سلام بھیجے، اور آپکے بہترین اور بزرگ صحابہ پر اور قیامت تک جو بھی بھلائی کے ساتھ ان کا پیروی کریں۔ حمد و صلوٰۃ کے بعد۔ اللہ عز وجل تمہیں بھلائیوں کی توفیق دے اور ہم سب کو بدعتوں اور شک شبہ سے بچائے تمنے جو ذکر کیا کہ بدعتی لوگ سنت و احادیث کے پابند لوگوں پر عیب گیری کرتے ہیں اور حدیث کے پڑھنے اور یاد کرنیوالوں پر طعنہ زنی کرتے ہیں اور جو کچھ وہ پاک نفس سچے ائمہ سے صحیح طور پر نقل کرتے ہیں اوسکی تکذیب کرتے ہیں، اور ملحدین کی باتیں لیکر حق والوں کا مذاق اڑاتے ہیں جن کے ساتھ اللہ تعالیٰ بھی استہزا کرتا ہے اور انکو اونکی گمراہی میں اور بڑھاتا ہے اور وہ سرکش ہوتے جاتے ہیں۔ تو جان لو کہ خواہش کے پیروکار لوگ اور جنہیں اللہ تعالیٰ نے اپنی سیدھی راہ سے بہکا دیا ہے اونکا یہ کام کوئی تعجب خیز امر نہیں، انکی ذلت تو اسی سے ظاہر ہے کہ انہیں نہ تو قرآن کریم کے احکام پر نظر ہے نہ اوس کی کھلی آیتیں اونکی دلیل ہیں، بلکہ ان لوگوں نے حدیث رسول کو پس پشت ڈال دیا اور خدا کے دین میں اپنی رائے قیاس کا دخل دیدیا، ان کے نو عمر لوگ ہزلیات میں پڑ گئے اور ان کے عمر رسیدہ لوگ بکواس اور حجت بازی میں مشغول ہو گئے، ان لوگوں نے اپنے دین کو جھگڑوں کا نشانہ بنا لیا اور ہلاکت کے گڑھے میں اور شیطان کے پھندوں میں اپنی جانیں ڈالدیں شک شبہ سے حق اٹھ گیا اور اس حالت کو پہنچ گئے

ثنا الفضل بن زیاد قال سالت ابا عبداللہ یعنی احمد بن حنبل عن الکرابیسی وما اظہر فکلح وجہہ ثم قال انما جاء بلاؤھم من ھذہ الکتب التی وضعوھا ترکوا آثار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واقبلوا علی ھذہ الکتب حدثنا ابو الحسن محمد بن عبیداللہ بن محمد الجنانی ثنا ابو بکر احمد بن سلمان النجاد ثنا عبداللہ بن احمد بن حنبل ثنا ابی ثنا عبدالرحمن بن مھدی قال سمعت مالک بن انس رحمہ اللہ یقول سن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وولاۃ الامر بعدہ سننا الاخذ بھا تصدیق لکتاب اللہ عزوجل واستکمال بطاعۃ اللہ وقوۃ علی دین اللہ تعالی من عمل بھا مھتد ومن استنصر بھا منصور ومن خالفھا اتبع غیر سبیل المؤمنین وولاہ اللہ ما تولی حدثنا ابو سعید محمد بن موسی الصیرفی ثنا ابو العباس محمد بن یعقوب الاصم ثنا العباس بن الولید بن مزید البیروتی ثنا ابی قال سمعت الاوزاعی رحمہ اللہ یقول علیک بآثار من سلف وان رفضک الناس وایاک وآراء الرجال وان زخرفوہ بالقول فان الامر ینجلی وانت علی طریق مستقیم حدثنا الحسن بن ابی بکر انا عبداللہ بن اسحق بن ابراھیم البغوی حدثنا

بلا آئی ہے ۔ انہی کتابوں کی وجہ سے احادیث رسول ؐ کو لوگوں نے چھوڑ دیا اور ان کتابوں کی طرف متوجہ ہو گئے ۔ حضرت امام مالکؒ کا قول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکے بعد کے خلفاء نے جو طریقے مقرر فرمائے ہیں اونہیں مضبوط تھامنا اللہ عزوجل کی کتاب کی تصدیق ہے اور اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری اور اس کے دین کے عمل پر قوت ہے سنت پر عمل کرنیوالا ہدایت والا ہے ۔ ان سے چمٹنے والا غالب ہے ۔ انہیں پیچھے ڈالنے والا مسلمانوں کی راہ سے ہٹا ہوا اور برائی میں پھنسا ہوا ہے ۔ امام اوزاعیؒ فرماتے ہیں ۔ بزرگان سلف سے جو احادیث منقول ہیں انہی پر عامل رہو اگرچہ لوگ تمہیں چھوڑ دیں لوگوں کی رائے قیاس کی تابعداری سے بچو اگرچہ وہ اپنی ان باتوں کو بنا و سنگھار کرکے پیش کریں اگر ایسا کروگے تو آخر دم تک سیدھی راہ پر قائم رہوگے ۔ یزید بن ذریع رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ رائے قیاس کرنیوالے اور اس پر چلنے والے لوگ سنت رسول ؐ اور حدیث پیمبرؐ کے دشمن ہیں ۔ امام خطیبؒ فرماتے ہیں اگر یہ رائے قیاس جیسی مذموم چیز والے لوگ اون

عیسی سمعت مالک بن انس رحمہ اللہ یعیب الجدال فی الدین و یقول
کلما جاءنا رجل اجدل من رجل اردنا ان نرد ما جاء بہ جبریل علیہ
السلام الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم **حدثنا** ابو القسم عبد الرحمن
بن محمد بن عبد اللہ السراج بنیسابور انا بشر بن احمد الاسفراینی ثنا
جعفر بن محمد القرمانی ثنا یحیی بن الولید سمعت ابا یوسف رحمہ اللہ یقول کان
یقال من طلب الدین بالکلام تزندق و من طلب غریب الحدیث کذب
و من طلب المال بالکیمیاء افلس **حدثنا** الشیخ ابو منصور محمد بن
عیسی بن عبد العزیز البزاز ہمدان ثنا عبد اللہ بن سعید القاضی
بنروجرد ثنا عبد اللہ بن وہب الحافظ الدینوری ثنا زید بن اخزم ثنا
ابو داود الطیالسی قال قال سفیان الثوری رحمہ اللہ تعالی انما الدین
بالآثار لیس بالرای انما الدین بالآثار لیس بالرای انما الدین بالآثار
لیس بالرای **حدثنا** ابو الحسن علی بن احمد بن محمد بن بکران البغوی
بالبصرۃ ثنا ابو علی الحسن بن محمد بن عثمان الفسوی ثنا یعقوب بن سفیان

---

حالانکہ بہت ممکن ہے کہ اوسکے فتوے غلط ہوں اور ان میں غور و خوض کی ضرورت ہو، ہم نہیں سمجھ سکتے کہ تقلید کو حرام جانکر پھر بھی اُسے کیوں حلال کر لی جاتی ہے؟ اور ایک گناہ کو کبیرہ جانتے ہوئے پھر اُسے کسطرح آسانی سے کرنے لگتے ہیں؟ سچ تو یہ ہے کہ جو چیز دنیا اور آخرت میں کوئی نفع نہ دیسکے اُسے پھینکدینا اور احکام شریعت پر کاربند ہوجانا ہی زیادہ مناسب اور افضل ہے + ہمیں بہ سند حضرت امام مالکؒ کا یہ فرمان پہنچا ہے کہ وہ اس حجت بازی کو ناپسند کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ ایک بڑھ بولا شخص آج ہمارے پاس آیا ہمنے اُسکی مانی پھر اوس سے زیادہ تیز زبان کوئی اور آیا ہمنے اوسکی مانی تو پھر جبرئیل علیہ السلام جو وحی لیکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ہے وہ تو سب رد ہو جائیگی + حضرت ابو یوسفؒ فرماتے ہیں کہ بزرگوں کا مشہور مقولہ ہے کہ دین اسلام کو جو شخص علم کلام میں ڈھونڈے وہ بیدین ہے اور جو عجیب غریب حدیثوں کے پیچھے پڑ جائے وہ جھوٹا ہے اور جو کیمیا سے مال تلاش کرے وہ مفلس ہوگا + حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے تین مرتبہ فرمایا کہ دین صرف احادیث میں ہی ہے رائے قیاس میں نہیں + فضل بن زیاد نے حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے کرابیسی اور اوس کے خیالات کی نسبت دریافت کیا تو آپنے ناراض ہوکر فرمایا کہ یہ بیہودہ دفتر کے دفتر ان لوگوں نے رائے قیاس کے لکھہ لئے ہیں انہی سے دین پر

وذكر فضائلهم ومآثرهم وشرح اخبارهم ومناقبهم ومبلغ اعمارهم وبيان انسابهم
وفيه تفسير القرآن العظيم وما فيه من النبأ وذكر الحكيم واقاويل الصحابة
في الاحكام المحفوظة عنهم وتسمية من ذهب الى قول كل واحد منهم من الائمة
الخالفين والفقهاء المجتهدين وقد جعل الله اهله اركان الشريعة وهدم
بهم كل بدعة شنيعة فهم امناء الله في خليقته والواسطة بين النبي
وامته والمجتهدون في حفظ ملته انوارهم زاهرة وفضائلهم سائرة وآياتهم
باهرة ومذاهبهم ظاهرة وحججهم قاهرة وكل فئة تتحيز الى هوى ترجع اليه وتستحسن
رأيا تعكف عليه سوى اصحاب الحديث فان الكتاب عدتهم والسنة حجتهم والرسول
فئتهم واليه نسبتهم لا يعرجون على الاهواء ولا يلتفتون الى الآراء يقبل منهم ما رووا
عن الرسول وهم المأمونون عليه العدول حفظة الدين وخزنته واوعية العلم
وحملته اذا اختلف في حديث كان اليهم المرجع فما حكموا به فهو المقبول
المسموع منهم كل عالم فقيه وامام رفيع نبيه وزاهد في قبيلة ومخصوص بفضيلة
وقارئ متقن وخطيب محسن وهم الجمهور العظيم وسبيلهم السبيل

قول کی طرف مائل ہے وغیرہ تمام باتیں موجود ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اہل حدیث کو شریعت کے ارکان
بنائے ہیں انہی کے ہاتھوں ہر بری بدعت کا ستیاناس ہوتا ہے، اللہ کی مخلوق میں یہ اللہ کے
امین ہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور آپکی امت کے درمیان واسطہ ہیں۔ آپکے دین کے حفظ اور یاد
کرنے میں پورا انہماک اور کامل کوشش کرنیوالے ہیں۔ اون کے انوار روشن ہیں، اون کے
فضائل مشہور ہیں، اون کی نشانیاں ظاہر ہیں، اونکا مذہب پاک ہے اونکی دلیلیں پختہ
ہیں، ہر فرقہ کسی نہ کسی خواہش کی تابعداری میں پڑا ہوا ہے اور کسی نہ کسی کی رائے قیاس کو
اچھا جانکر اوس پر جم گیا ہے، لیکن اہلحدیث کی جماعت ہے کہ ان کا ہتھیار صرف کتاب اللہ
ہے اور اُن کی دلیل صرف حدیث رسول اللہ ہے۔ ان کے امام صرف خدا کے پیغمبر ہیں انکی
نسبت بھی صرف حضور ہی کی طرف ہے (یعنی محمدی) وہ خواہشوں کے پیچھے نہیں پڑتے وہ
رائے قیاس کی طرف التفات بھی نہیں کرتے۔ وہ رسول کی حدیثوں کے روایت کرنے والے
اُن کے امین اور نگہبان ہیں یہ دین کے محافظ اور اس کے خزانچی ہیں یہ علم کے بھرپور ظرف اور
صحیح علم والے ہیں جس حدیث میں اختلاف ہو اوسکا فیصلہ وہی کریں گے۔ اونہی کا حکم

الحسن بن عليل ثنا احمد بن الحسين صاحب القوهي قال سمعت يزيد
بن زريع رحمه الله يقول اصحاب الرأي اعداء السنة قال الخطيب فلو
ان صاحب الرأي المذموم شغل نفسه بما ينفعه من العلوم وطلب سنن
رسول رب العالمين واقتفى آثار الفقهاء المحدثين لوجد في ذلك ما يغنيه
عما سواه واكتفى بالاثر عن رأيه الذي رآه لان الحديث يشتمل على معرفة
اصول التوحيد وبيان ما جاء من الوعد والوعيد وصفات رب العالمين
تعالى عن مقالات الملحدين والاخبار عن صفة الجنة والنار وما اعد الله
فيها للمتقين والفجار وما خلق الله في الارضين والسموات من صنوف
العجائب وعظيم الآيات وذكر الملائكة المقربين ونعت الصافين والمسبحين
وفي الحديث قصص الانبياء واخبار الزهاد والاولياء ومواعظ البلغاء
وكلام الفقهاء وسير ملوك العرب والعجم واقاصيص المتقدمين من الامم
وشرح مغازي الرسول وسراياه وجمل احكامه وقضاياه وخطبه
وعظاته واعلامه ومعجزاته وعدة ازواجه واولاده واصهاره واصحابه

علوم میں اپنے آپ کو مشغول کرتے جو انہیں نفع پہنچا سکتے ہیں اور اگر یہ لوگ رسول رب العالمین کی حدیثیں
طلب کرتے اور فقہاء محدثین کے آثار کی اقتدا کرتے تو وہ خود دیکھ لیتے کہ اونہیں کسی اور چیز کی ضرورت
باقی نہ رہتی۔ حدیثیں انہیں رائے قیاس سے بے نیاز کر دیتیں اس لئے کہ علم حدیث میں اصولِ
توحید وعدے وعید رب العلمین کی صفتیں جنت دوزخ کا ذکر بھلے برے لوگوں کا انجام
آسمان وزمین کے عجائبات ملائکہ مقربین کا ذکر صف باندھ کر عبادت کرنے والے تسبیح و
تقدیس بیان کرنے والے فرشتوں کا بیان، نبیوں اور رسولوں کے واقعات، زاہدوں اور
اولیاء اللہ کے ذکر، بہترین نصیحتیں اور وعظ سمجھ بوجھ والے بزرگوں کے کلام عرب وعجم
کے بادشاہوں کی سوانح، اگلی امتوں کے قصے، رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے واقعات جہاد
وجنگ، آپ کے احکام، آپکے فیصلے آپکے وعظ اور خطبے، آپکی نبوت کی نشانیاں اور معجزے
آپکی بیویوں کے اولاد کے رشتہ داروں کے اصحاب کے احوال اُن کے فضائل ومناقب
اخبار، ان کے نسب، اون کی عمریں، قرآن کریم کی تفسیر اوسکی خبروں اوسکی نصیحتوں کا بیان
صحابہ کرام کے احکامِ اسلامی میں محفوظ فیصلے۔ ائمہ کرام اور فقہاء مجتہدین میں سے کون کون کس کس کے

اهل الارجاء والرأى شيئا من السنن فقد جعل رب العالمين الطائفة المنصورة حراس الدين وصرف عنهم كيد المعاندين لتمسكهم بالشرع المتين واقتفائهم آثار الصحابة والتابعين فشانهم حفظ الآثار وقطع المفاوز والقفار وركوب البرارى والبحار فى اقتباس ما شرع الرسول المصطفى لا يعرجون عنه الى رأى ولا هوى قبلوا شريعته قولا وفعلا وحرسوا سنته حفظا ونقلا حتى ثبتوا بذلك اصلها وكانوا احق بها واهلها فكم من ملحد يروم ان يخلط فى الشريعة ما ليس منها والله تعالى يذب باصحاب الحديث عنها فهم الحفاظ لاركانها والقوامون بامرها وشانها اذا صدف عن الدفاع عنها فهم دونها يناضلون اولئك حزب الله الا ان حزب الله هم المفلحون حدثنا ابو الحسين محمد بن الحسن بن احمد الاهوازى ثنا الحسن بن عبد الله بن سعيد العسكرى ثنا عبدان يعنى عبد الله بن احمد بن موسى حدثنا زيد بن الحريش ثنا عبد الله بن خراش عن العوام بن حوشب عن شهر بن حوشب عن معاذ بن جبل رضى الله عنه عن النبى

نگہبان بنائی ہے اور دشمنانِ دین کے ہتھکنڈے بے اثر کردئے ہیں اسلئے کہ وہ شرعِ متین کو مضبوط تھامنے والے اور صحابہ اور تابعین کی روش پر قائم ہیں۔ انکا کام ہی یہ ہے کہ حدیثوں کو حفظ کریں اور اس کی تلاش میں تری خشکی جنگل اور پہاڑ چھان ماریں نہ کسی کی رائے قیاس کو دل میں وقعت دیں نہ کسی کی نفسانی خواہشوں کی پیروی کریں۔ یہی وہ جماعت ہے جس نے سنتِ رسول ؐ کو زبانی بھی یاد کیا اور عمل بھی اوسی پر رکھا جنہوں نے دل میں بھی اسی کو جگہ دی اور نقل بھی اسی کو کیا۔ کھرے اور کھوٹے کو الگ الگ کر دکھایا۔ حقیقتاً یہ انہی لوگوں کا حصہ تھا اور یہی اس کے اہل تھے۔ بہت سے ملحدوں نے ہر چند چاہا کہ اللہ کے دین میں خلط ملط کریں لیکن اس پاک جماعت کی وجہ سے اون کی کچھ نہ چل سکی ارکانِ دین کے محافظ امرِ دین پر قائم یہی لوگ ہیں۔ جب کبھی موقعہ آجائے یہ حدیثِ رسول ؐ کے بچاؤ کے لئے اپنی جانوں کو ہتھیلیوں پر لیکر باہر نکل آتے ہیں۔ یہی لوگ خدائی لشکر ہیں اور اور بالیقین یہ خدائی لشکر ہی فلاح پائیگا۔ ایک اور حدیث میں اتنی زیادتی بھی آئی ہے کہ حضورؐ نے فرمایا اس علمِ حدیث کو ہر بعد والے زمانے میں عادل لوگ لیں گے جو زیادتی کرنیوالوں کی زیادتی اور باطل پرستوں کی حیلہ جوئی اور جاہلوں کی معنٰی سازی اس سے دور کرتے رہیں گے۔

المستقیم و کل مبتدع باعتقادھم یتظاھر و علی الافصاح بغیر مذاھبہم
او یتجاسر من کادھم قصمہ اللہ و من عاندھم خذلہ اللہ لا یضرھم من خذلھم
ولا یفلح من اعتزلھم المحتاط لدینہ الی ارشادھم فقیر و بصر الناظر بالشر
الیہم حسیر و ان اللہ علی نصرھم لقدیر حدثنا ابوبکر احمد بن عمر الدلال
انا ابو محمد جعفر بن محمد بن نصیر الخلدی ثنا خلف بن عمرو العکبری ثنا
سعید بن منصور ثنا عبد الرحمن بن زیاد عن شعبۃ عن معاویۃ بن قرۃ
عن ابیہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لا یزال ناس من امتی منصورین لا یضرھم
من خذلھم حتی تقوم الساعۃ حدثنا محمد بن احمد بن رزق البزار ثنا
محمد بن العباس العصمی ثنا ابو اسحٰق احمد بن محمد بن یونس الہروی الحافظ
ثنا عثمان بن سعید الدارمی قال قال علی بن المدینی رحمہ اللہ علیہ فی حدیث
النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا تزال طائفۃ من امتی ظاھرین علی الحق لا یضرھم
من خالفھم قال ھم اھل الحدیث والذین یتعاھدون مذاھب الرسول
ویذبون عن العلم لولاھم لم نجد عند المعتزلۃ والرافضۃ والجھمیۃ و

---

سنا جائیگا اور مانا جائیگا۔ سمجھدار علما بلند پایہ فقہا، کامل زاہد پورے فاضل زبردست قاری بہترین خطیب یہی ہیں، جمہور عظیم انہی کو کہا جاتا ہے، انہی کی راہ سیدھی راہ ہے، بدعتیوں کو رسوا کرنے والے یہی ہیں، ان کے مخالف اپنے عقائد کے اظہار پر بھی قادر نہیں ہیں، انکے ساتھ فن فریب کرنیوالوں کو خدا نیچا دکھائیگا، ان سے دشمنی کرنیوالوں کو اللہ تعالیٰ ذلیل و رسوا کریگا، انکی برائی چاہنے والے انہیں کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتے، انہیں چھوڑنے والے ہرگز فلاح نہیں پا سکتے ہر وہ شخص جو اپنے دین کا بچاؤ چاہتا ہو ان کے ارشاد کا محتاج ہے ان کی طرف بری نگاہ سے دیکھنے والوں کی بینائی ضعیف ہے اور اللہ تعالیٰ ان کی مدد پر قادر ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں میری امت میں سے ایک جماعت حق پر ہمیشہ باقی رہیگی، اللہ انکا مددگار ہوگا ان کے دشمن انہیں ضرر نہ پہنچا سکیں گے یہانتک کہ قیامت آجائے۔ علی بن مدینی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں اس سے مراد جماعت اہلحدیث ہے جو لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دین مانتے ہیں اور آپکے علم کی حفاظت کرتے ہیں۔ اگر یہ نہ ہوتے تو ہم معتزلہ رافضی جہمیہ مرجیہ اور رائے قیاس والوں سے سامنے کوئی حدیث پیش نہ کر سکتے اللہ تعالیٰ نے اس منصور جماعت کو دین کی

التبليغ عنه وفضل النقل لما سمع منه ثم ما روي عن الصحابة والتابعين ومن بعدهم من العلماء الخالفين في شرف اصحاب الحديث وفضلهم وعلو مرتبتهم ونبلهم ومحاسنهم المذكورة ومعالمهم المأثورة نسأل الله عز وجل ان ينفعنا بمحبتهم ويحيينا على سنتهم ويميتنا على ملتهم ويحشرنا في زمرتهم انه بنا خبير بصير وهو على كل شئ قدير

# باب ما روي عن رسول الله صلى الله عليه وسلم في الحث على التبليغ والحفظ عنه

## قوله صلى الله عليه وسلم بلغوا عني ولو آية وحدثوا عني ولا تكذبوا علي

حدثنا ابو نعيم احمد بن عبد الله بن احمد بن اسحق الحافظ باصبهان ثنا عبد الله بن جعفر بن احمد بن فارس ثنا ابو مسعود احمد بن الفرات الرازي ثنا ابن نمير عبد الله ح وحدثنا وحدثنا ابو سعيد محمد بن موسى

---

اُسے بیان کرونگا جس سے اہلحدیث کے فضائل اُن کے درجات اُن کے مناقب اور اُنکی بزرگیاں معلوم ہونگی۔ اللہ عزوجل سے ہماری دعا ہے کہ وہ ہمیں ان کی محبت کیوجہ سے نفع دے اور انہی کے طریقہ پر زندہ رکھے اور اسی پر مارے اور اُنہی کیساتھ حشر کرے وہ خبر رکھنے والا جاننے والا اور ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنی حدیثیں حفظ کرنے اور انہیں دوسروں کو پہنچانے کا حکم فرمانا

### حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان کہ میری ایک بھی حدیث یاد ہو تو پہنچا دو میری حدیثیں بیان کرو اور مجھ پر جھوٹ نہ بولو

حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری ایک ہی حدیث یاد ہو تو بھی پہنچا دو۔ بنی اسرائیل کی باتیں بیان کرنے میں بھی کوئی حرج نہیں جو مجھ پر جان بوجھ کر جھوٹ بولنے والا جہنمی ہے۔ اس حدیث کی کئی سندیں ہیں۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بنی اسرائیل کی باتیں بیان کرنے میں حرج نہیں میری حدیثیں روایت کرو اور مجھ پر جھوٹ نہ بولو۔

### حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان کہ حاضر شخص غیر حاضر کو پہونچاوے

ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خبردار ہو جاؤ۔ ہر حاضر کو چاہئے

صلی اللہ علیہ وسلم مثل حدیث قبلہ قال یحمل ھذا العلم من کل خلف عدولہ ینفون عنہ تحریف الغالین وانتحال المبطلین وتاویل الجاھلین

حدثنا الحسن بن ابی طالب ثنا ابو عمر محمد بن العباس الخزاز ثنا ابو بکر بن ابی داود حدثنا احمد بن سنان عن رجل ذکرہ انہ رأی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی المنام وکانہ قائم بین حلقتین فی احدٰھما احمد بن حنبل وفی الاخری ابن ابی داود والنبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول فان یکفر بھا ھؤلاء واشار النبی صلی اللہ علیہ وسلم الی ابن ابی داود واصحابہ فقد وکلنا بھا قوما لیسوا بھا بکافرین واشار الی احمد بن حنبل واصحابہ رضی اللہ عنہم قال الخطیب قد ذکر ابو محمد عبد اللہ بن مسلم بن قتیبۃ فی کتابہ المؤلف فی تاویل مختلف الحدیث ما یتعلق اھل البدع من الطعن علی اصحاب الحدیث ثم ذکر من فساد ما تعلقوا بہ ما فیہ مقنع لمن وفقہ اللہ لرشدہ ورزقہ السداد فی قصدہ وانا اذکر فی ھذا الکتاب انشاء اللہ ما روی عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی الحث علی

---

احمد بن سنان فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے خواب میں دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دو جماعتوں کے درمیان تشریف فرما ہیں - ایک حلقہ میں حضرت امام احمد بن حنبلؒ ہیں اور دوسرے میں ابن ابی داؤد اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم قرآن کی آیت فَاِنْ یَّکْفُرْ بِهَا هٰۤؤُلَآءِ یعنی اگر یہ لوگ اس کے ساتھ کفر کریں پڑھتے ہیں، اور آپ اشارہ کرتے ہیں ابن ابی داؤد اور اس کے ساتھیوں کی طرف جو اہل الرائے تھے - پھر پڑھتے ہیں فَقَدْ وَکَّلْنَا بِهَا قَوْمًا لَّیْسُوْا بِهَا بِکٰفِرِیْنَ یعنے تو ہمنے ایک ایسی قوم بھی اسکی طرفدار بنائی ہے جو اس کے ساتھ کبھی کفر نہیں کریگی اور آپ اشارہ کرتے ہیں حضرت امام احمدؒ اور اُن کے ساتھیوں کی طرف - امام خطیبؒ فرماتے ہیں کہ ابو محمد عبد اللہ بن مسلم بن قتیبہؒ اپنی کتاب تاویل مختلف الحدیث میں بدعتی گروہ جو اعتراضات اہلحدیث پر کرتے ہیں اُنہیں بیان کرکے اُنکا پورا جواب دیتے ہیں جو کہ ایک اس شخص کو جو نیک نیتی کے ساتھ خدا کی جانب سے توفیق والا ہو تو کافی وافی ہیں - اب میں بھی اپنی اس کتاب میں انشاء اللہ تعالیٰ بیان کرونگا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کس طرح لوگوں کو اپنی حدیثیں پہنچانے کا حکم فرمایا ہے اور کیسی کیسی رغبتیں اونہیں دلائی ہیں آپکی حدیثوں کے نقل کرنیکی کیا کیا فضیلتیں ہیں پھر میں اس بارے میں صحابہ اور تابعین اور علماء دین سے بھی جو کچھ وارد ہے

الحسن بن جعفر بن محمد السمسار ثنا ابو شعيب الحراني حدثني يحيي بن عبد الله ح وحدثنا محمد بن علي بن الفتح الحربي ولفظ الخبر له انا عمر بن ابراهيم المقرى انا عبد الله بن محمد بن عبد العزيز ثنا ابو خيثمة ثنا الوليد بن مسلم قالوا ثنا الاوزاعي ثنا حسان بن عطية ثنا ابو كبشة ان عبد الله بن عمرو رضي الله عنهما حدثه انه سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول بلغوا عني ولو آية وحدثوا عن بني اسرائيل ولا حرج ومن كذب علي متعمدا فليتبوء مقعده من النار الفاظهم في المتن سواء قال الخطيب وهكذا رواه عبد الرحمن بن ثابت بن ثوبان عن حسان بن عطية حدثنا ابو محمد الحسن بن علي بن احمد بن يسار النيسابوري بالبصرة ثنا ابو بكر محمد بن احمد بن محمويه العسكري حدثنا محمد بن كثير الصوفي ثنا الفريابي عن ابن ثوبان عن حسان بن عطية عن ابي كبشة السلولي عن عبد الله بن عمرو قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم بلغوا عني ولو آية وحدثوا عن بني اسرائيل ولا حرج ومن كذب علي متعمدا فليتبوأ

وسلم نے خطبہ سناتے ہوئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تروتازہ خوش وخرم رکھے اوس بندے کو جو میری باتیں سنے اونہیں محفوظ رکھے پھر اونہیں پہونچا وے جنہوں نے نہیں سنیں۔ بعض فقہ والے بے فقہ ہوتے ہیں اور بعض فقہ والے جنہیں پہنچاتے ہیں وہ اُن سے زیادہ فقیہ ہوتے ہیں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی یہ حدیث روایت کی گئی ہے۔ حضرت سفیان بن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو شخص علم حدیث کو طلب کرتا ہے اس کے چہرہ پہ تازگی کے آثار ہوتے ہیں اسلئے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا کی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس شخص کو تروتازہ رکھے جو میری حدیث سنے اور پھر سُنائے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان کہ جو شخص میری امت کیلئے چالیس حدیثیں حفظ کرے

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص میری امت کے لئے چالیس حدیثیں اوس کے دین کے بارے میں حفظ کرے قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اُسے فقیہ اور عالم بنا کر اٹھائیگا۔ اور روایت میں ہے کہ حضور نے فرمایا جو شخص میری امت کے لئے چالیس ایسی حدیثیں یاد کرے جن کی ونہیں ضرورت ہو یعنی حلال حرام کے مسائل کی اللہ تعالےٰ

بن الفضل الصیرفی ثنا ابو حامد احمد بن محمد بن شعیب ثنا سھل بن عمار العتکی ثنا محمد بن القاسم الاسدی ح وحدثنا ابو الحسین محمد بن الحسین بن محمد بن الفضل القطان انا عبد اللہ بن جعفر بن درستویہ النحوی ثنا یعقوب بن سفیان ح وحدثنا ابو الحسن علی بن احمد بن عمر المقری ثنا حبیب بن الحسن القزاز ثنا ابو مسلم ابراھیم بن عبد اللہ البصری قالا ثنا ابو عاصم ح وحدثنا ابو القاسم علی بن محمد بن علی الایادی ثنا احمد بن علی بن یوسف بن خلاد العطار ثنا الحارث بن محمد التمیمی ثنا عاصم بن علی ثنا اخی الحسن بن علی ح حدثنا القاضی ابو العلاء محمد بن علی بن یعقوب الواسطی انا احمد بن جعفر بن حمدان ثنا بشر بن موسی ثنا معویۃ بن عمرو عن ابی اسحق الفزاری کلھم عن الاوزاعی ح حدثنا ابو الحسین علی بن محمد بن عبد اللہ بن بشران المعدل ثنا ابو بکر محمد بن جعفر بن محمد الادمی الغازی ثنا ابن الطباع بن محمد بن مصعب ح حدثنا علی بن ابی علی المعدل انا

کہ وہ غیر حاضر کو پہنچا دیا کرے بعض وہ لوگ جنہیں پہنچایا جائے پہنچانے والے سے بھی زیادہ نگہداشت رکھنے والے ہوتے ہیں۔ دوسری سند میں اتنی زیادتی ہے کہ حضورؐ نے یہ فرمان حجۃ الوداع میں فرمایا تھا حضرت اسماء بنت یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ حضورؐ نے فرمایا تم میں سے جو حاضر ہیں وہ غائب کو پہنچا دیں یہ حدیث تو طویل ہے لیکن یہاں مختصر بیان کی گئی ہے۔ ابو حاتم رازیؒ فرماتے ہیں علم کو پھیلانا ہی علم کی زندگی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثیں سنانا اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے۔ ایماندار کا تو یہ بچاؤ ہے اور ضدی اور ملحد شخص پر خدا کی حجت ہے امام اوزاعیؒ فرماتے ہیں جب بدعتیں نکلتی ہیں اور اہل علم خاموش رہتے ہیں تو آگے چلکر وہ سنت سمجھی جانے لگتی ہیں۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اس شخص کیلئے دعا کرنا جو حدیثیں پڑھے اور پڑھائے

حضرت زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ تروتازہ رکھے اس شخص کو جو ہماری حدیثیں سنے اونہیں حفظ کرے پھر جس طرح سنا اوسیطرح پہنچا دے بعض فقہ والے فقیہہ نہیں ہوتے اور بعض فقہ والے جسے پہنچاتے ہیں وہ اُنسے زیادہ فقیہہ ہوتے ہیں۔ حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ منیٰ میں خیف میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ

محمد بن عمرو بن البختری الرزازی حدثنا محمد بن احمد بن ابی العوام عبد
الملك بن محمد قالوا ثنا ابو عامر ح واخبرنی ابو الحسن علی بن احمد
بن محمد بن داؤد الرزاز حدثنا احمد بن سلمان النجاد ثنا
عبد الملك بن محمد بن عبد الملك بن عمرو ابو عامر العقدی ثنا
قرة بن خالد عن محمد بن سیرین حدثنی عبد الرحمن بن ابی بكرة ورجل
افضل فی نفسی من عبد الرحمن حمید بن عبد الرحمن عن ابی بكرة قال
قال رسول الله صلی الله علیه وسلم الا فلیبلغ الشاهد منكم الغائب
فرب مبلغ اوعی من سامع واللفظ لحدیث قرة حدثنا القاضی
ابو بكر احمد بن الحسن الحیری بنیسابور ثنا ابو علی محمد بن احمد
بن محمد بن معقل المیدانی ثنا ابو عبد الله محمد بن یحیی الذهلی
حدثنا عبد الرزاق عن معمر عن ایوب عن ابن سیرین عن عبد الرحمن
بن ابی بكرة عن ابیه ان النبی صلی الله علیه وسلم قال فی حجة الوداع لیبلغ
شاهدكم غائبكم فرب مبلغ اوعی من سامع حدثنا علی بن محمد

جب وہ آئیں تو ان کی بہترین خیر خواہی کرنا۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب ان (طالب حدیث) نوجوانوں کو دیکھتے تو بیساختہ فرماتے۔ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت پر تمہیں مرحبا ہو۔ حضور کا ہمیں حکم ہے کہ ہم تمہیں کشادگی کے ساتھ اپنی مجلسوں میں جگہ دیں تمہیں احادیث رسول صلعم سنائیں تم ہمارے خلیفہ ہو اور اہل حدیث ہمارے بعد ہمارے خلیفہ ہیں۔ جعفر بن مسلم کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ ہمارے اژدحام اور بھیڑ کی وجہ سے حضرت حسین جعفی گھبرا گئے اون کی جوتی کا تسمہ بھی ٹوٹ گیا تو غضبناک ہو کر کہنے لگے کہ جو شخص لوگوں کو اپنی طرف مائل کرنے کے لئے حدیث ڈھونڈے وہ جنت کی خوشبو بھی نہ پائیگا۔ جب ان کا غصہ ٹھنڈا ہوا تو اپنی سند سے حدیث بیان کی کہ آخر زمانے میں ایک قوم آئیگی جو علم حدیث طلب کریگی جب وہ تمہارے پاس آئیں تم اونہیں قریب کرنا اور انہیں میری حدیثیں سنانا۔

**حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان کہ اسلام غربت سے شروع ہوا اور پھر عنقریب غریب ہو جائیگا پس غربا کو خوشخبری ہو۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

مقعدا من النار حدثنا القاضی ابو بکر احمد بن الحسن بن احمد الحرشی
بنیسابور ثنا ابو العباس محمد بن یعقوب الاصم ثنا الربیع بن سلیمان ثنا
الشافعی ثنا سفیان عن محمد بن عمرو عن ابی سلمۃ عن ابی ھریرۃ ان رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال حدثوا عن بنی اسرائیل ولا حرج وحدثوا عنی
ولا تکذبوا علی **قولہ صلی اللہ علیہ وسلم لیبلغ الشاھد منکم الغائب**
حدثنا ابو الحسن احمد بن محمد بن احمد بن احمد بن موسی بن ھرون بن
الصلت الاھوازی ثنا القاضی ابو عبداللہ الحسین بن اسماعیل المحاملی
حدثنا یوسف بن موسی ثنا ھوذۃ ثنا عبداللہ بن عون ح وحدثنا علی بن
محمد المالکی ثنا احمد بن یوسف العطار ثنا الحارث بن محمد ثنا ھوذۃ ح وحدثنا
ابو بکر احمد بن علی بن محمد الیزدی الحافظ بنیسابور ثنا زاھر بن احمد
ثنا ابراھیم بن عبداللہ الزینبی ثنا محمد بن عبد الاعلی الصنعانی ثنا
بشر بن المفضل قالا حدثنا ابن عون عن محمد بن سیرین عن عبدالرحمن
بن ابی بکرۃ عن ابی بکرۃ ح وحدثنا علی بن محمد بن عبداللہ بن بشران ثنا ابو جعفر

---

اوسے عالم اور فقیہ لکھیگا۔ حضرت ابن عباس کی روایت میں ہے کہ آپنے فرمایا جو شخص میری امت
کے لئے میری سنتوں کی چالیس حدیثیں یاد کرے قیامت کے دن میں اس کی شفاعت کروں گا۔
حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص میری
اُمت کے لئے ایک حدیث یاد کرے جس سے اللہ تعالیٰ اونہیں نفع دے اوس سے کہا جائیگا
جنّت کے جس دروازے سے چاہ داخل ہو جا۔

## نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اہلحدیث کی عزّت کرنیکا حکم صادر فرمانا

ابو ہارون عبدی کہتے ہیں جب ہم حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آتے تھے
تو آپ خوش ہوکر فرماتے مَرحَبًا ہو تمہارے لئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے وصیت فرمائی ہے
ہم نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت کیا ہے فرمایا ہم سے حضور رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا میرے بعد لوگ تم سے میری حدیثیں پوچھنے کو آئیں گے جب وہ آئیں تو تم
ان کے ساتھ لطف و خوشی سے پیش آنا اور اُنھیں حدیثیں سُنانا۔ حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ
عنہ فرماتے ہیں تمہارے پاس زمین کے کناروں سے جوان لوگ حدیثیں طلب کرتے ہوئے پہنچیں گے

ثنا ابو داود قالا ثنا شعبة عن عمر بن سليمان بن عاصم بن عمر بن الخطاب عن عبد الرحمن بن ابان بن عثمان عن ابيه عن زيد بن ثابت قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم نضر الله امرءا سمع منا حديثا فحفظه حتى يبلغه كما سمعه فرب حامل فقه غير فقيه و رب حامل فقه الى من هو افقه منه وهذا لفظ حديث بقية حدثنا الحسن بن ابي بكر بن علي بن محمد بن الزبير القرشي الكوفي ثنا ابراهيم بن اسحٰق بن ابي العنبس القاضي الزهري ثنا محمد بن عبيد عن محمد بن اسحاق عن الزهري عن محمد بن جبير بن مطعم عن ابيه قال قام فينا رسول الله صلى الله عليه وسلم بالخيف من منى فقال نضر الله عبدا سمع مقالتي فوعاها ثم اداها الى من لم يسمعها فرب حامل فقه لا فقه له و رب حامل فقه الى من هو افقه منه حدثنا ابو طالب يحيى بن علي بن الطيب الدسكري بحلوان ثنا ابو بكر محمد بن ابراهيم بن المقرى باصفهان ح وحدثنا ابو جعفر محمد بن جعفر بن علان الوراق واللفظ له ثنا محمد بن الحسين الازدي الحافظ قالا

حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں اگر اس ناجی فرقہ سے مراد اہل حدیث نہ ہوں تو میں نہیں جان سکتا کہ اور کون ہیں ؟ ابو الحسن محمد بن عبد اللہ بن بشر فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا میں نے پوچھا حضور ۷۳ تہتر گروہوں میں سے نجات پانے والی جماعت کونسی ہے ؟ آپ نے فرمایا اے اہل حدیث ! وہ تم ہو۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد کہ میری امت میں سے ایک جماعت ہمیشہ حق پر رہیگی ان کی بے غرضی کرنیوالے انہیں نقصان نہ پہنچا سکیں گے

حضرت معاویہ بن قرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت میں سے ایک جماعت ہمیشہ منصور رہیگی ان کی برائی چاہنے والا انہیں نقصان نہ پہنچا سکیگا یہانتک کہ قیامت قائم ہو جائے۔ اور حدیث میں ہے کہ ہمیشہ میری امت میں سے ایک جماعت حق پر رہیگی اون کے دشمن اونکا کچھ نہ بگاڑ سکیں گے یہانتک کہ قیامت آجائے ۔ حضرت عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

بن علی الایاوی ثنا احمد بن یوسف بن خلاد ثنا الحرث بن محمد ثنا
داود بن المحبر ثنا عبد الحمید بن بہرام عن شہر حدثنی اسماء بنت
یزید ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال فلیبلغ الشاھد منکم
الغائب فی حدیث طویل نا اختصرته حدثنا ابوبکر محمد بن عبد اللہ
بن صالح العطار باصفہان ثنا ابو محمد عبد اللہ بن محمد بن جعفر بن حیان ثنا
خالی عن ابی حاتم الرازی قال نشر العلم حیاته والبلاغ عن رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم رحمة یعتصم به کل مومن ویکون حجة علی کل
مصر وملحد وقال الاوزاعی اذا ظہرت البدع فلم ینکرها اهل
العلم صارت سنة **قوله صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ
امرءا سمع منا حدیثا فبلغه** حدثنا القاضی ابوبکر احمد
بن الحسن الحرشی ثنا ابو العباس محمد بن یعقوب الاصم ثنا
ابو عتبة احمد بن الفرج ثنا بقیة ح وحدثنا ابو نعیم احمد بن عبد اللہ
الحافظ ثنا عبد اللہ بن جعفر بن احمد بن فارس ثنا یونس بن حبیب

فرمایا تحقیق اسلام شروع ہوا غربت سے اور عنقریب وہ غربت میں لوٹ جائیگا۔ پس غرباء کو
خوشخبری ہو۔ ایک اور روایت میں اس کے بعد ہے کہ راوی نے پوچھا یا رسول اللہ ص غرباء کون
ہیں؟ آپ نے فرمایا جو لوگ میری سنتوں کو میرے بعد زندہ رکھیں گے اور انہیں خدا کے
دوسرے بندوں کو بھی سکھاتے رہیں گے۔ حضرت عبد اللہ رض کی روایت میں ہے کہ اس
سوال کے جواب میں حضور ص نے ارشاد فرمایا یہ وہ لوگ ہیں جو قبیلوں اور برادریوں سے
خارج کر دئے جائیں گے۔ حضرت عبدان ؒ فرماتے ہیں اس سے مراد متقدمین اہل حدیث ہیں

**رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان کہ میری اُمت میں تہتر سے اوپر فرقے ہو جائیں گے**

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
بنی اسرائیل کے اکہتر فرقے ہوگئے نصاریٰ کے بہتّر فرقے ہوگئے اور میری اُمت کے
تہتّر فرقے ہو جائیں گے سوائے ایک کے سب جہنمی ہوں گے۔ اور روایت میں ہے کہ
بنی اسرائیل کے اکہتر فرقے ہوئے اور میری اُمت کے بہتر فرقے ہونگے سب جہنمی ہیں
سوائے ایک کے اور وہی جماعت ہے۔ حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ اس

ثنا محمد بن ابان ثنا معلے یعنی بن هلال عن ابان عن انس قال قال رسول الله
صلے الله علیه وسلم من حفظ علی امتی اربعین حدیثا من امر دینهم بعثه الله
یوم القیمة فقیها عالما حدثنا ابو سعد احمد بن محمد بن احمد الما لینی
ثنا علی بن عیسی بن المثنی الما لینی ثنا الحسن بن سفیان ثنا حمید بن
زنجویه ثنا الحجاج بن نصیر ثنا حفص بن جمیع عن ابان عن انس قال قال
رسول الله صلے الله علیه سلم من حفظ علی امتی اربعین حدیثا مما
یحتاجون الیه من الحلال و الحرام کتبه الله فقیها عالما حدثنا ابو سعید
الما لینی ثنا علی بن عیسی بن المعنی ثنا الحسن بن سفیان ثنا علی بن حجر السعدی
ثنا اسحق بن نجیح عن ابن جریج عن عطاء عن ابن عباس قال قال رسول الله صلی
الله علیه و سلم من حفظ علی امتی اربعین حدیثا فی السنة کنت له شفیعا
یوم القیمة حدثنا محمد بن جعفر بن علان الشروطی ثنا سعد بن محمد
بن اسحق الصیرفی ثنا محمد بن عثمان بن ابی شیبة ثنا محمد بن حفص الحراهی
کوفی ثنا رحیم بن محمد الصیدلاوی النحاس ثنا ابو بکر بن عباش عن عاصم

اور باطل پسندوں کی حیلہ جوئی کو اور جاہلوں کی تاویل کو دور کرتے رہیں گے۔ یہی روایت حضرت اسامہ
بن زید رضہ سے بھی الفاظ کی کمی بیشی کے ساتھ مروی ہے۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ
فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے اس علم (حدیث) کو ہر زمانہ کے
عادل لوگ حاصل کرتے رہیں گے۔ ابراہیم بن عبدالرحمٰن عذری کی روایت میں یہ بھی ہے کہ وہ تاویل
تحریف اور خواہشات سے اسے پاک وصاف رکھیں گے۔ امام احمد بن حنبلؒ سے مھنا بن یحییٰ سوال
کرتے ہیں کہ یہ حدیث موضوع تو نہیں آپ فرماتے ہیں نہیں بالکل صحیح ہے۔ اسمٰعیل بن اسحاق قاضی
کے پاس ایک مقدمہ آتا ہے۔ مدعی مدعا علیہ پیش ہوتے ہیں مدعا علیہ مدعی کے دعوے کا انکار
کرتا ہے۔ قاضی صاحب مدعی سے گواہ طلب کرتے ہیں وہ دو شخصوں کے نام پیش کرتے ہیں جن میں سے
ایک کو تو قاضی صاحب جانتے ہیں لیکن دوسرا انجان ہے۔ مدعی کہتا ہے اوس دوسرے کو بھی
آپ جان لیں گے اور عادل اور سچا گواہ مان لیں گے کہا کس طرح کہا اسطرح کہ وہ حدیث کے علم
والا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اس علم کو ہر زمانہ کے عادل لوگ حاصل
کریں گے۔ تو جیسے آپ عادل جانیں اوس سے زیادہ عادل وہ ہے جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

حدثنا ابو یعلی احمد بن علی ثنا عبداللہ بن محمد بن سالم المفلوج ثنا عبیدۃ بن اسود عن القسم بن الولید الھمدانی عن الحرث عن ابراھیم عن الاسود عن عبداللہ بن مسعود قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ امرءا سمع مقالتی فوعاہا وحفظہا فانہ رب حامل فقہ غیر فقیہ ورب حامل فقہ الی من ھو افقہ منہ **حدثنی** من سمع عبد الغنی بن سعید المصری الحافظ رحمہ اللہ یقول اصح حدیث فی ھذا الباب یروی حدیث عبیدۃ بن الاسود حدثنا ابو حازم عمر بن احمد بن ابراھیم العبدوی الحافظ بنیسابور انا نصر بن محمد بن یعقوب ثنا ابراھیم بن المولد ثنا احمد بن مروان ثنا محمد بن اسماعیل بن سالم حدثنی الحمیدی سمعت سفیان بن عیینۃ یقول ما من احد یطلب الحدیث الا و فی وجہہ نضرۃ لقول النبی صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ امرءا سمع منا حدیثا فبلغہ **قولہ صلی اللہ علیہ وسلم من حفظ علی امتی اربعین حدیثا حدثنا** ابو نعیم الحافظ ثنا عبداللہ بن جعفر بن احمد بن فارس ثنا محمد بن عمر بن یزید اخو سنۃ

نے فرمایا میری امت میں سے ایک جماعت ہمیشہ حق پر رہ کر لڑتی بھڑتی رہیگی یہانتک کہ قیامت آجائے امام یزید بن ہارونؒ فرماتے ہیں اگر اس سے مراد جماعت اہل حدیث نہو تو میں نہیں جان سکتا کہ اور کون لوگ مراد ہیں۔ حضرت ابن المبارکؒ نے اس حدیث کی شرح میں جس میں ہے کہ میری امت میں سے ایک جماعت ہمیشہ قیامت تک حق کے ساتھ غالب رہیگی دشمنوں کی برائی انہیں نقصان نہ پہونچا سکیگی۔ فرماتے ہیں کہ میرے نزدیک اس سے مراد اہلحدیث ہیں۔ حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے بھی اس حدیث کی شرح میں یہی وارد ہے بلکہ وہ تو فرماتے ہیں اگر اس سے مراد اہلحدیث نہوں تو کوئی اور ہو ہی نہیں سکتے۔ احمد بن سنانؒ اس حدیث کو ذکر کرکے فرماتے ہیں اس سے مراد اہل علم اہل حدیث ہیں۔ امام علی بن مدینیؒ بھی یہی فرماتے ہیں کہ اس سے اصحاب حدیث مراد ہیں۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ بھی یہی فرماتے ہیں کہ یہ جماعت اصحاب حدیث کی ہے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان کہ اس علم کو عادل لوگ حاصل کرینگے

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس علم کو ہر زمانے کے عادل لوگ حاصل کریں گے جو اس میں زیادتی کرنیوالوں کی تحریف و تبدیل کو

القطان ثنا محمد بن الحسن بن زیاد المقری ثنا ابو عبد الرحمن محمد
مکی بن جمیل بن زیاد ثنا علی بن حجر ثنا الربیع بن بدر عن ابی هرون
العبدی عن ابی سعید الخدری عن النبی صلی الله علیه وسلم
قال سیأتیکم شبان من اقطار الارض یطلبون الحدیث فاذا
جاؤکم فاستوصوا بهم خیرا وحدثنا ابن الفضل ثنا ابو سهل
احمد بن محمد بن عبد الله بن زیاد القطان ثنا محمد بن الجهم السمری
ثنا الهیثم بن خالد المقری ثنا یحیی بن المتوکل الباهلی ثنا محمد بن
ذکوان الازدی ثنا ابو هرون العبدی عن ابی سعید الخدری انه
کان اذا رأی الشباب قال مرحبا بوصیة رسول الله صلی الله علیه وسلم
امرنا رسول الله صلی الله علیه وسلم ان نوسع لکم فی المجلس وان نفهمکم الحدیث فانکم
خلوفنا واهل الحدیث بعدنا حدثنا ابو الحسن محمد بن احمد
بن رزق البزاز محمد بن الحسن بن زیاد النقاش ثنا محمد بن جعفر
القتات بالکوفة ثنا جعفر بن مسلم قال ازدحمنا علی الحسین

کی عزت و خدمت سو نہیں گے چنانچہ دین کی عزت اسی جماعت کو ملی ان کے سوا اور خواہش
پرستوں کو یہ مرتبہ نصیب بھی نہیں ہوا۔ یہ لوگ اگر ایک حدیث بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی
یا آپ کے صحابی کی بیان کریں تو نہیں مانی جاتی کوئی قبول نہیں کرتا لیکن اصحاب حدیث احادیث
رسول اور احادیث صحابہ برابر بیان کرتے ہیں اور سب مانتے اور قبول کرتے ہیں اس جماعت کی
احتیاط کی یہ حالت ہے کہ ان میں سے کوئی بھی ذرا بدعقیدگی کی طرف جھکتا ہے وہیں اسکی
حدیث چھوڑ دیتے ہیں اگرچہ وہ کیسا ہی سچا ہو۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اہلحدیث کے ایمان کی تعریف کرنا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایکمرتبہ صحابہ رضی اللہ عنہم سے سوال کیا کہ تمہیں سب سے زیادہ اچھے ایمان والے
کون لوگ معلوم ہوتے ہیں؟ انہوں نے جواب دیا فرشتے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
وہ کیوں ایماندار نہ ہوں گے؟ وہ تو رب العالمین کے دربار ہی میں ہیں صحابہ نے کہا پھر انبیاء۔
حضور نے فرمایا وہ کیوں ایمان نہیں لائیں گے ان پر تو وحی الٰہی نازل ہوتی ہے صحابہ نے کہا

عن زر عن عبد الله قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من حفظ على امتى حديثا ينفعهم الله بها قيل له ادخل من اى ابواب الجنة شئت

## وصية النبى صلى الله عليه وسلم باكرام اصحاب الحديث

حدثنا ابو عمر محمد بن محمد بن على بن حبيش التمار ثنا ابو على اسمعيل بن محمد الصفار ثنا محمد بن على السرخسى ثنا على بن عاصم ح وحدثنا على بن محمد بن عبد الله بن بشران المعدل ثنا ابو عمرو عثمان بن احمد الدقاق املاء ثنا ابو بكر يحيى بن جعفر الواسطى ثنا على بن عاصم ثنا ابو هرون العبدى قال كنا اذا اتينا ابا سعيد الخدرى قال مرحبا بوصية النبى صلى الله عليه وسلم قال قلنا وما وصية رسول الله صلى الله عليه وسلم قال قال لنا رسول الله صلى الله عليه وسلم انه سياتى من بعدى قوم يسألونكم الحديث عنى فاذا جاؤكم فالطفوا بهم وحدثوهم لفظ ابن بشران حدثنا ابو الحسين محمد بن الحسين بن الفضل

عادل فرمائیں۔ قاضی نے کہا بالکل درست ہے جائیے آپ انہیں لے آئیے میں انکی شہادت قبول کرلونگا۔

L 2416

## تبلیغ کے بارے میں اہلحدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خلیفہ ہیں

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس آئے اور دعا کرنے لگے کہ خدایا میرے خلیفوں پر رحم کر۔ ہم نے سوال کیا کہ یا رسول اللہ آپکے خلفاء کون لوگ ہیں؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہ لوگ میرے خلفاء ہیں جو میرے بعد آئیں گے میری حدیثوں اور میری سنتوں کو روایت کریں گے اور لوگوں کو سکھائیں گے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں تمہیں آج بتلا دیتا ہوں کہ میرے اور میرے اصحاب کے اور مجھ سے پہلے انبیاء کے جانشین اور خلیفہ کون لوگ ہونگے یہ وہ ہیں جو قرآن کریم اور میری حدیثوں کو محض اللہ کی رضامندی اور اس کے دین کی خاطر حاصل کریں گے۔

امام اسحٰق بن موسیٰ حنظلی فرماتے ہیں کہ اس امت میں جو بزرگی اور جو فضیلت اہلحدیث کو اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائی ہے کسی اور کو نہیں دی۔ خود خداوند جل وعلا کا فرمان ہے کہ ہم اونہیں اپنے پسندیدہ دین

النعمان بن صدقۃ ثنا جعفر بن الفضل ثنا اسحق بن ابراهیم الحنیلی عن کثیر بن عبد اللہ عن ابیہ عن جدہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الاسلام بدا غریبا وسیعود غریبا فطوبی للغربا قیل یا رسول اللہ ومن الغربا قال الذین یحیون سنتی من بعدی ویعلمونھا عباد اللہ حدثنا محمد بن الحسن بن ابی علی الاصبھانی ثنا ابو حکیم احمد بن محمد بن البیع بالأھواز ثنا عبدان القاضی ثنا ابو بکر بن ابی شیبۃ ثنا حفص بن غیاث عن الاعمش عن ابی اسحق عن ابی الاحوص عن عبد اللہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الاسلام بدأ غریبا وسیعود کما بدأ فقیل یا رسول اللہ من الغربا قال النزاع من القبائل قال عبدان ھم اصحاب الحدیث الاوائل

## قولہ صلی اللہ علیہ وسلم ستفترق امتی علی نیف وسبعین فرقۃ

حدثنا الحسن بن احمد بن ابراهیم البزاز ثنا احمد بن اسحق بن نیخاب الطیبی ثنا اسحق بن ابراهیم بن بھرام الریحانی بھمدان ثنا الحجاج بن یوسف بن قتیبہ بن مسلم الاصفھانی ثنا بشر بن الحسین ثنا الزبیر بن عدی عن انس ان النبی

---

یہ وہ لوگ ہیں جو ابھی پیدا بھی نہیں ہوئے میرے بعد آئیں گے وہ مجھے نہیں دیکھیں گے لیکن مجھ پر ایمان لائیں گے اور مجھے نہیں دیکھا لیکن میری تصدیق کرینگے وہ کتابوں کے اوراق میں لکھا دیکھیں گے اور اس کے مطابق عمل کریں گے ۔ شیخؒ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ اُن کی مدد کرے کہ اس وصف کے سب سے زیادہ مستحق اور اس حدیث کا اعلیٰ مصداق اہلحدیث ہیں اور جو اُن کے راستہ اور روش پر ہیں۔

## بسبب درود شریف کی مداومت کے اہلحدیث کا سب سے زیادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قربت والا ہونا

ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کے روز تمام لوگوں سے زیادہ قریب مجھ سے وہ لوگ ہوں گے جو سب سے زیادہ مجھ پر درود پڑھتے ہوں ۔ ابو نعیم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ زبردست بزرگی اور اعلیٰ فضیلت حدیثوں کی روایت کرنیوالے اور حدیثوں کے نقل کرنیوالوں کیساتھ مخصوص ہے اس لئے کہ کوئی جماعت رسول اللہ

الجعفی فقطعنا شراك نعله فغضب فاسند لنا الحدیث قال من طلب
الحدیث لیحدث به الناس لم یجد روح الجنة فلما سکن غضبه
اسند لنا حدیثا قال یأتی فی آخر الزمان قوم یطلبون العلم والحدیث اذا جاؤکم
فادنوهم واکرموهم وحدثوهم **قوله صلی الله علیه وسلم بدأ الاسلام
غریبا وسیعود غریبا فطوبی للغرباء** ثنا ابو الحسن علی بن
احمد بن عمر المقری وابو القاسم عبد الملك بن محمد بن عبد الله الواعظ
قالا ثنا ابو بکر محمد بن الحسین الآجری بمکة حرسها الله ثنا ابو احمد
هرون بن یوسف التاجر ثنا محمد بن ابی عمر العدنی ثنا مروان بن معاویة
الفزاری عن یزید بن کیسان عن ابی حازم عن ابی هریرة قال قال
رسول الله صلی الله علیه وسلم ان الاسلام بدأ غریبا وسیعود
غریبا فطوبی للغرباء حدثنی ابو محمد عبد الله بن احمد بن عبد الله
بن ابراهیم الاصبهانی ثنا ابو سلیمان محمد بن الحسین الحرانی ثنا

---

پھر ہم۔ آپ نے فرمایا تم کیوں ایمان نہ لاتے ہیں تو تم میں موجود ہوں پھر خود حضورؐ نے اپنے سوال کا
جواب بتا دیا فرمایا تمام مخلوق میں سے زیادہ عمدہ ایمان والی وہ جماعت ہے جو تمہارے بعد
آئیگی صرف کتابوں میں لکھا دیکھیگی اور اسپر ایمان لائیگی۔ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ
فرماتے ہیں میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہم سے آپ نے فرمایا مجھے بتاؤ تو ایمان
والوں میں سب سے افضل ایمان والا کون ہے؟ ہم نے کہا فرشتے ہیں۔ فرمایا وہ تو ہیں ہی اور انہیں
تو ہونا چاہیئے ان کو تو خدا نے جس مرتبہ پر رکھا ہے وہ انہی کا حصہ ہے۔ نہیں ان کے سوا اور
کوئی بتاؤ ہم نے کہا یا رسول اللہ انبیاء ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے نبوت ورسالت کے ساتھ
سرفراز فرمایا آپ نے فرمایا وہ تو ایسے ہیں ہی اور انہیں ایسا ہونا ہی چاہیئے بھلا وہ کیوں نہ ہوں
اللہ تعالیٰ نے اپنے خاص فضل وکرم سے انہیں نبوت ورسالت کے ساتھ سرفراز فرمایا ہے کسی
اور کو بتاؤ۔ ہم نے کہا یا رسول اللہؐ پھر تو راہ خدا میں شہید ہو جانیوالے ہیں کہ جنہیں اللہ تعالیٰ
اپنے انبیاء کی خدمت کرتے ہوئے شہادت کے مرتبہ کے ساتھ سرفراز فرماتا ہے۔ آپ نے فرمایا
بیشک وہ ایسے ہی ہیں وہ ایسے کیوں نہ ہوتے اللہ تعالیٰ نے انہیں تو شہادت جیسی نعمت انعام
فرمائی ان کے سوا اور بتلاؤ۔ ہم نے کہا یا رسول اللہؐ اب آپ ہی ارشاد فرمائیے آپ نے فرمایا

سمعت اباالعباس احمد بن منصور الحافظ بصور سمعت ابا الحسن محمد بن عبداللہ بن بشر بغسان یقول رایت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی المنام فقلت من الفرقۃ الناجیۃ من ثلاث وسبعین فرقۃ قال انتم یا اصحاب الحدیث **قولہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تزال طائفۃ من امتی علی الحق لا یضرھم من خذلھم حدثنا** ابونعیم الحافظ ثنا عبداللہ بن جعفر ثنا یونس بن حبیب ثنا ابوداؤد ثنا شعبۃ اخبرنی معاویۃ بن قرۃ عن ابیہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تزال طائفۃ من امتی منصورین لا یضرھم من خذلھم حتی تقوم الساعۃ **حدثنا** محمد بن طلحۃ النعالی ثنا محمد بن الحسن بن کوثر ثنا محمد بن یونس ثنا ابو زید سعید بن الربیع ثنا شعبۃ اخبرنی معٰویۃ بن قرۃ عن ابیہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تزال طائفۃ من امتی علی الحق لا یضرھم من خذلھم حتی تقوم الساعۃ **ثنا** محمد بن الحسن الاھوازی ثنا محمد بن اسحٰق بن ابراھیم بالاھواز ثنا الحسن بن عثمان حدثنا احمد

حدیثوں کا مقابلہ کیا کرتے تھے ایک مرتبہ وہاں پر ایک نور کا ستون دیکھا گیا جو آسمان کی بلندی تک تھا پوچھا گیا کہ یہ نور کس بنا پر ہے تو کہا گیا کہ حدیث کے آمنے سامنے پڑھنے کے وقت جو ان کی زبان سے صلی اللہ علیہ وسلم نکلتا تھا اُس درود کی بنا پر یہ نور ہے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنے بعد اپنی حدیث کے طالب علموں کی بشارت دینا اور اُنکے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان سند کا متصل ہونا

حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم مجھ سے سنتے ہو پھر تم سے اور لوگ سنیں گے اور اُن سننے والوں سے اور لوگ سنیں گے پھر اُسکے بعد ایسے لوگ آئیں گے جو مٹاپے کو پسند کریں گے اور بے پوچھے گواہیاں دینے لگیں گے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ تم سنتے ہو پھر تم سے سنا جائیگا پھر تم سے سننے والوں سے سنا جائیگا۔ امام اسحٰق بن راھویہ محدث رح فرماتے ہیں جو سلسلہ کہ ان تین سے مروی ہو اوسے اثر کہتے ہیں اسلئے کہ رسولِ خدا صلی اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم قال فترقت بنو اسرائیل علی احدی وسبعین فرقۃ و
النصاری علی ثنتین وسبعین فرقۃ وستفترق امتی علی ثلاث وسبعین
فرقۃ کلھا فی النار الا فرقۃ واحدۃ حدثنا ابو نعیم الحافظ ثنا سلیمن بن
احمد بن ایوب الطبرانی ثنا احمد بن محمد بن ھاشم البعلبکی عبد الملک بن
الاصبع البعلبکی ثنا الولید بن مسلم ثنا الاوزاعی حدثنی قتادۃ عن
انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان بنی اسرائیل
افترقت علی احدی وسبعین فرقۃ وان امتی ستفترق علی ثنتین وسبعین
فرقۃ کلھا فی النار الا واحدۃ وھی الجماعۃ حدثنا عبد اللہ بن احمد بن علی
السوذرجانی باصفہان ثنا عبد اللہ بن ابی القاسم سمعت احمد بن
محمد بن زرۃ یقول ثنا ابراھیم بن محمد بن الحسن قال حدثت عن احمد
بن حنبل وذکر حدیث النبی صلی اللہ علیہ وسلم تفترق ھذہ الامۃ علی نیف
وسبعین فرقۃ کلھا فی النار الا فرقۃ فقال ان لم یکونوا اصحاب الحدیث
فلا ادری من ھم حدثنی محمد بن ابی الحسن اخبرنی ابو القسم بن سنختویہ

صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھتے ہیں ان علماء حدیث کی جماعت سے بڑھ کر نہیں نہ تو درود
شریف کے لکھتے ہیں نہ پڑھتے ہیں۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص مجھ سے کسی علم کو لکھے اور اس کے ساتھ ہی
مجھ پر درود بھی لکھے تو جبتک وہ کتاب پڑھی جائیگی اُسے اجر ملتا رہیگا۔ حضرت ابو ہریرہ
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص
مجھ پر کسی کتاب میں درود لکھے تو جبتک میرا نام اس کتاب میں رہیگا فرشتے اس کے لئے
استغفار کرتے رہیں گے۔ حضرت سفیان ثوری فرماتے ہیں اگر محدثین کو صرف یہی فائدہ
ہوتا تو بھی بہت تھا کہ جب تک اون کی کتابوں میں درود ہے اُن پر خدا کی رحمتیں
اُترتی رہتی ہیں۔ محمد بن ابو سلیمان کہتے ہیں میں نے اپنے والد کو خواب میں دیکھا
پوچھا کہ ابا جان آپ کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے کیا سلوک کیا؟ فرمایا مجھے بخشدیا۔ میں نے
کہا کس عمل پر؟ فرمایا کہ صرف اس عمل پر کہ میں ہر حدیث میں صلی اللہ علیہ وسلم لکھا کرتا تھا
ابو القاسم عبد اللہ مروزی فرماتے ہیں میں اور میرے والد ایک جگہ بیٹھ کر رات کو وقت

الحريف قراءة عليه وانا اسمع بمسجد ابن عقيل بالظفرية من شرقي بغداد ضحوة يوم الثلثاء رابع عشر جمادی الاولی من سنة سبع وتسعين وخمسمائة قيل له اخبركم القاضي الامام ابو بكر محمد بن عبد الباقي بن محمد بن عبد الله البزاز الانصاري قراءة عليه انت تسمع انا الشيخ ابو بكر احمد بن علي بن ثابت بن احمد بن مهدي الخطيب قال

## من قال ان الحق مع اصحاب الحديث

اخبرنا عبيد الله بن ابي الفتح الفارسي قال سمعت ابا سعيد الاستراباذي يقول سمعت ابا بكر محمد بن يحيى بن عبد الله بن يحيى المذكر النيسابوري باستراباد يقول سمعت عبد العزيز المفات يقول سمعت ابراهيم بن موسى البكري يقول سمعت ابا عبد الله محمد بن العباس المصري يقول سمعت هرون الرشيد يقول طلبت اربعة فوجدتها في اربعة طلبت الكفر فوجدته في الجهمية وطلبت الكلام والشغب فوجدته في المعتزلة وطلبت الكذب

---

یا دوسرے کسی کو سکھائے اور وہ نفع اٹھائے تو یہ اس کے لئے ساٹھ سال کی عبادت سے بھی بہتر ہے۔ ابو جعفر محمد بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا علم کو طلب کرنے میں جلدی کرو ایک حدیث سچے شخص کی ساری دنیا سے اور اس میں جو کچھ سونا چاندی ہے سب سے بہتر ہے۔

## علم حدیث کو طلب کرنا ساری عبادتوں سے افضل عبادت ہے

امام سفیانؒ فرماتے ہیں میں نہیں جانتا کہ روئے زمین پر کوئی عمل علم حدیث کی طلب سے افضل ہو سکے لئے جو اللہ تعالیٰ کی رضا مندی چاہتا ہو۔ آپ کا فرمان ہے کہ میرے نزدیک حدیث سے بڑھکر بوجھل اور اس سے افضل چیز کوئی اور نہیں افضل تو اس کے لئے ہے جس کا ارادہ آخرت کا ہے اگر یہ ارادہ نہ ہو تو بڑا خوف ہے۔ فرماتے ہیں۔ جو شخص خدا تعالیٰ کو خوش کرنا چاہتا ہو میرے علم میں تو اس کے لئے حدیث سے افضل اور کوئی چیز نہیں دیکھو تو تمام مسلمانوں کو اپنے کھانے پینے تک میں اس کی ضرورت

الجزء الثانی من کتاب شرف اصحاب الحدیث تالیف
ابی بکر احمد بن علی بن ثابت بن احمد بن مهدی الخطیب
الحافظ روایة القاضی ابی بکر محمد بن عبد الباقی بن
محمد البزار عنه روایة الشیخ ابی الفرج عبد اللطیف بن
عبد المنعم الحرانی عن سماع احمد بن موسی بن نصر
بن موسی الحرانی الدمشقی عفا الله عنه آمین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اخبرنا الشیخ الاجل الرئیس طیب الدین ابو الفرج عبد اللطیف
بن عبد المنعم بن علی الحرانی قراءة علیه وانا اسمع بثغر دمیاط
المحروس فی یوم الاحد سابع صفر سنة اثنتین واربعین وستمائة
قال اخبرنا الشیخ ابو علی ضیاء بن ابی القسم احمد بن ابی علی ضیاء بن

جس سے انسان کی نجات ہوتی ہے اگر وہ احادیث رسول کا مرتبہ جان لیتے اور اُن سے
منہ نہ پھیرتے اور رائے قیاس اور کلام کو نہ لیتے تو اون کی نجات ہو جاتی لیکن اُون
لوگوں نے اپنی جہالت سے اس کے خلاف کیا - ابو زید فقیہ نے ایک شافعی عالم کے
اشعار پڑھے کہ قرآن حدیث اور دین کی سمجھ کے سوا ہر کلام بیدینی ہے - جس علم میں
حدثنا آئے یعنی سند کے ساتھ حدیث بیان ہو وہ تو تابعداری کے لائق ہے اور اوسکے
سوا باقی علوم شیطانی وسوسے ہیں۔

## حدیث کو حفظ کرنے اور اُسکے ادب کرنیکا ثواب

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
جو شخص میری امت کو ایک حدیث بھی پہنچا دے جس سے سنت قائم ہو یا بدعت ٹوٹے
اُس کے لئے جنت ہے - حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص دو حدیثیں سیکھ لے جن سے وہ خود نفع اٹھائے

## كون اصحاب الحديث اولى الناس بالنجاة في الآخرة واسبق الى الجنة

حدثنا احمد بن المبارك البراثي ثنا علي بن محمد بن موسى التمار بالبصرة ثنا عبدالله بن محمد بن ابي سعيد ثنا ابراهيم بن محمد بن الجهم حدثتنا حكامة بنت عثمان بن دينار قالت حدثني اي عثمان بن دينار عن اخيه مالك بن دينار عن انس بن مالك خادم النبي صلى الله عليه وسلم قال قال النبي صلى الله عليه وسلم ان انجاكم يوم القيمة من اهوالها ومواطنها اكثركم علي صلوة في دار الدنيا

قرأت علي محمد بن احمد بن يعقوب عن محمد بن نعيم الضبي قال سمعت محمد بن صالح بن هانئ يقول سمعت الفضل بن محمد الشعراني يقول سمعت ابا جعفر النفيلي يقول ان كان علي وجه الارض احد ينجو فهؤلاء الذين يطلبون الحديث

انشدني ابو القسم الازهري قال انشدنا ابو الفضل عبيدالله بن عبدالرحمن الزهري انشدنا ابن مزاحم الخاقاني لنفسه

اهل الحديث هم الناجون ان عملوا ‌ ‌ به اذا ما اتى عن كل مؤتمن

تو ایک شخص نے کہا کاش کہ آپ قرآن پاک کی کوئی سورت پڑھتے تو ابو مجلزؒ نے جواب دیا کہ علم حدیث بھی کسی سورت کی تلاوت سے میرے نزدیک تو کم نہیں۔

## حدیث شریف کی روایت کا ثواب مثل نماز پڑھنے کے ہے

محمد بن عمرو بن عطا کہتے ہیں کہ موسیٰ بن یسارؒ ہمیں حدیثیں سنا رہے تھے تو حضرت ابن عمرؓ نے ان سے فرمایا جب آپ حدیث بیان کرنے سے فارغ ہوں تب سلام کیجئے اس لئے کہ آپ گویا نماز میں ہیں۔

## حدیث شریف کی روایت کا نفل نماز سے افضل ہونا

امام وکیع رح فرماتے ہیں اگر میں جانتا کہ نفل نماز کا پڑھنا حدیث بیان کرنے سے افضل ہے تو میں ہرگز حدیث بیان نہ کرتا۔ امام قعنبیؒ سے بھی یہی فرمان منقول ہے۔ عمر بن سہلؒ سے معافی بن عمران المحدث سوال کرتے ہیں کہ اے ابو عمران آپ کے نزدیک یہ افضل ہے

فوجدته عند الرافضة وطلبت الحق فوجدته مع اصحاب الحديث
ثنا ابو منصور محمد بن عیسی الهمدانی ثنا صالح بن احمد التمیمی الحافظ
ثنا احمد بن عبید بن ابراهیم ثنا عبداللہ بن سلیمان بن الاشعث قال
سمعت احمد بن سنان یقول کان الولید الکرابیسی خالی فلما حضرته
الوفاۃ قال لبنیه تعلمون احدا اعلم بالکلام منی قالوا لا قال فتتهمونی
قالوا لا قال فانی اوصیکم اتقبلون قالوا نعم قال علیکم بما علیه اصحاب
الحدیث فانی رایت الحق معهم لست اعنی الرؤساء ولکن هؤلاء
الممزقین الم تر احدهم یجیء الی الرئیس منهم فیخطیه و یهجنه
قال ابوبکر بن الاشعث کان اعرف الناس بالکلام بعد حفص لفرد الکرابیسی
وکان حسین الکرابیسی منه تعلم الکلام واخبرنا محمد بن عیسی ثنا صالح
بن احمد قال سمعت احمد بن محمد اباعبداللہ یقول سمعت عبدالرحیم بن عبدالرحمن
بن محمد بن قریش الحنبری البصری یقول کل من ذهب الی مقالة ففرع منها الخلق الی غیر
الحدیث فالی الضلالة یصیر

رہا کرتی ہے۔ حضرت وکیع بن جراحؒ فرماتے ہیں کوئی عبادت اللہ تعالیٰ کے نزدیک احادیث
کے پڑھنے پڑھانے سے زیادہ افضل نہیں۔ بشر بن حارثؒ فرماتے ہیں جو شخص اللہ
تعالیٰ سے ڈرتا ہو اور نیک نیت ہو میں نہیں جانتا کہ روئے زمین پر اوس کے لئے
کوئی عمل طلب حدیث سے بھی افضل ہو۔ رہا میں سو میں تو اپنے ہر ہر قدم پر جو میں نے
اس میں اٹھایا ہو استغفار کرتا ہوں۔

## حدیث شریف کی روایت تسبیح خوانی سے بھی افضل ہے

امام وکیعؒ فرماتے ہیں اگر روایت حدیث میرے نزدیک تسبیح خوانی سے بہتر نہ ہوتی
تو میں ہرگز روایتِ حدیث میں مشغول نہ ہوتا۔

## حدیث شریف کی روایت کا درجہ درسِ قرآن کریم جیسا ہے

سلیمان تیمیؒ فرماتے ہیں کہ ہم ابومجلزؒ کے پاس تھے اور وہ ہمیں حدیثیں سنا رہے تھے۔

# فضیلۃ الرحلین فی طلب الحدیث

انا ابو سعید المالینی انا عبداللہ بن عدی الحافظ نا احمد بن محمد بن الحسن قال سمعت محمد بن الولید الواسطی قال سمعت یزید بن ھرون یقول قلت لحماد بن زید یا ابا اسمعیل ھل ذکر اللہ اصحاب الحدیث فی القرآن فقال بلی الم تسمع الی قولہ لِیَتَفَقَّھُوْا فِی الدِّیْنِ وَلِیُنْذِرُوْا قَوْمَھُمْ اِذَا رَجَعُوْا اِلَیْھِمْ فھذا فی کل من رحل فی طلب العلم والفقہ و یرجع بہ الی من ورائہ یعلمھم ایاہ قرأت علی محمد بن احمد بن یعقوب بن نعیم الضبی قال سمعت ابا عبداللہ محمد بن محمد بن عبیداللہ الحافظ یقول سمعت محمد بن مسلم بن وارۃ یقول سمعت احمد بن حنبل یقول سمعت عبدالرزاق یقول فی قولہ فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ کُلِّ فِرْقَۃٍ مِّنْھُمْ طَآئِفَۃٌ لِّیَتَفَقَّھُوْا فِی الدِّیْنِ وَلِیُنْذِرُوْا قَوْمَھُمْ اِذَا رَجَعُوْا اِلَیْھِمْ لَعَلَّھُمْ یَحْذَرُوْنَ

رحمۃ اللہ علیہ اس کتاب کے مصنف فرماتے ہیں کہ بالخصوص اس زمانہ میں تو حدیث شریف کا سیکھنا ہر قسم کی نفل عبادت سے افضل اور بہتر ہے اس لئے کہ سنتیں مٹتی چلی جارہی ہیں اون پر سے عمل اٹھتا چلا جارہا ہے اور بدعت اور بدعتی بڑھتے چلے جارہے ہیں۔ یحییٰ بن یمان کا بھی قول ہے کہ آجکل طلب حدیث بہترین عبادت اور خیر و برکت کا باعث ہے لوگوں نے کہا حضرت ان طالب علموں کی نیت نیک کہاں ہوتی ہے؟ آپنے فرمایا طلب حدیث خود نیک نیتی ہے۔

## حدیث شریف کو بطور شفا حاصل کرنیکے لئے پڑھنا

امام رماوی جب بیمار پڑتے تو فرماتے اہلحدیثوں کو بلاؤ جب وہ آتے تو فرماتے مجھے حدیثیں پڑھ کر سناؤ۔

## حضرت عمر نے روایت حدیث سے کیوں منع فرمایا تھا اور آپکے فرمان کا صحیح مطلب کیا ہے

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عبداللہ بن مسعود حضرت ابو درداء حضرت ابو مسعود

قد قيل انهم خير العباد على ما كان فيهم اذا نجوا من الفتن
من مات منهم كذا احانت شهادته فطلب من ميت فى اللحد مرتهن

اخبرنا الحسن بن ابى طالب لفظا انا على بن عمرو بن سهل ثنا احمد بن محمود القاضى الاهوازى ثنا على بن رمان ثنا احمد بن سنان قال سمعت شيبان بن يحيى قال الشيخ ابو بكر كذى قال لى الحسن والصواب شاذان بن يحيى يقول ما اعلم طريقا الى الجنة اوصل ممن سلك طريق الحديث اخبرنا محمد بن عيسى الهمدانى ثنا صالح بن احمد الحافظ ثنا الحسن بن على قرائة ثنا محمد بن جعفر البغدادى ثنا مبشر ثنا بقية عن ابن المبارك قال اثبت الناس على الصراط اصحاب الحديث اخبرنا ابو عبيد محمد بن ابى النصر النيسابورى قال سمعت محمد بن على العلوى الهمدانى يقول سمعت على بن ابراهيم الجيان يقول سمعت الحسن بن على التميمى يقول كنت فى الطواف فجس فى سرى من المقدم يوم القيمة فاذا هاتف ينادى اصحاب الحديث

کہیں نفل نماز پڑھوں یا یہ افضل ہے کہ حدیث شریف لکھوں - آپ نے جواب دیا کہ ایک حدیث کا لکھنا میرے نزدیک رات بھر کی نماز سے افضل ہے۔ محمد بن عبد العزیز کے پاس ابو زرعہ کا مکتوب وصیت کے بارے میں آیا انہوں نے صبح سے لیکر جمعہ کی نماز کے وقت تک اوس کو پڑھا پھر جمعہ کے دو فرض پڑھ کر اسے پڑھنے لگ گئے عصر تک پڑھتے رہے عصر کے بھی صرف فرض پڑھے اُس دن نوافل پڑھے ہی نہیں اور اُن حدیثوں کے پڑھنے میں مشغول رہے اس لئے کہ حدیث کا پڑھنا نفل نماز سے افضل ہے۔

## حدیث شریف کا لکھنا نفلی روزوں سے بھی افضل ہے

حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے سوال ہوتا ہے کہ ایک شخص تو نفلی روزوں اور نفلی نمازوں میں مشغول ہے اور دوسرا شخص حدیث کے لکھنے میں مشغول ہے۔ فرمایئے آپ کے نزدیک کون افضل ہے؟ آپ نے فرمایا حدیث شریف کا لکھنے والا - سائل نے کہا آپ نے اسے اوس پر فضیلت کیسے دیدی؟ فرمایا اس لئے کہ کوئی یوں نہ کہے کہ لوگوں کو ہم نے ایک چیز پر پایا اور راوی کے ساتھ ہو لئے امام ابو بکر احمد بن علی خطیب حافظ

شك ان الطالب الحديث مثاب على طلبه واقل فائدة فيه ما اخبرنی عبید الله
بن احمد الصیرفی ثنا عمر بن احمد المروزی ثنا جعفر بن محمد الناقد قال سمعت ابا هشام
الرفاعی یقول سمعت وکیع بن الجراح یقول لو ان الرجل لم یصب فی الحدیث شیئا
الا انه یمنعه من الهوی کان قد اصاب فیه **وحدثت** عن عبد العزیز بن جعفر
الفقیه ثنا ابو بکر الخلال ثنا محمد بن جعفر حدثنی اسحق بن ابراهیم انه قال
لابی عبد الله یعنی احمد بن حنبل ان قوما یکتبون الحدیث ولا یری اثره علیهم
ولیس لهم وقار فقال ابو عبد الله یؤولون فی الحدیث الی خیر **اخبرنا** محمد
بن احمد بن رزق ثنا عثمان بن احمد الدقاق ثنا محمد بن احمد بن البراء ثنا احمد بن
ابراهیم حدثنی یحیی بن سوید الحنفی قال سمعت حماد بن زید یقول کان یبلغ
ایوب موت الفتی من اصحاب الحدیث فیری ذلک فیه ویبلغه موت الرجل قد یذکر بعبادة فلا یری ذلک فیه

## اجتماع الدنیا والآخرة فی سماع الحدیث وکتبه

**حدثنی** ابو صالح احمد بن عبد الملک النیسابوری ابو سعید مسعود بن ناصر

---

دیا جائیگا کہ محض دینِ خدا کی احتیاط اور مسلمانوں کی اچھائی کے لئے۔ اس لئے کہ انہیں ڈر
تھا کہ کہیں لوگ صرف روایت پر نہ رہ جائیں اور عمل نہ چھوڑ بیٹھیں اور ساتھ ہی یہ بھی
کھٹکا تھا کہ کہیں معانی کے سمجھنے سے قاصر نہ رہ جائیں اسلئے کہ بعض حدیثیں ظاہر پر
محمول نہیں ہوتیں اور ہر شخص ان کے اصلی معنی مطلب تک پہونچ جانے کی قدرت نہیں رکھتا
کبھی حدیث مجمل ہوتی ہے اور اس کی تفصیل اور تشریح دوسری حدیثوں سے معلوم
ہوتی ہے تو حضرت فاروقِ اعظمؓ کو یہ خیال گذرا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ حدیث کا مطلب
غلط سمجھا جائے اور ایک لفظ کو لیکر کوئی بیٹھ جائے حالانکہ اور حدیثوں کو ملانے
سے فی الواقع مطلب اس کا کھل جاتا ہے اور وہ دوسرا ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر
اس حدیث کو ملاحظہ فرمایئے جس سے ہماری اس توجیہ پر کافی روشنی پڑیگی۔ نبی صلی اللہ
علیہ وسلم ایک مرتبہ اپنے گدھے پر جسے عُفَیر کہا جاتا تھا سوار تھے اور حضرت معاذ رضی اللہ
تعالیٰ عنہ آپ کے پیچھے بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ نے فرمایا معاذؓ جانتے ہو اللہ تعالیٰ
کا حق بندوں پر کیا ہے اور بندوں کا حق اللہ تعالیٰ پر کیا ہے؟ میں نے کہا اللہ تعالیٰ

قال هم اصحاب الحديث اخبرنا رضوان بن محمد بن الحسن الدينوري ثنا ابو عبدالله محمد بن علي بن احمد بن مهدي بواسط ثنا محمد بن الحسن المقرى ثنا محمد بن عصام كبرو قال سمعت عبدالرحمن بن محمد بن حاتم يقول قال ابراهيم بن ادهم ان الله يدفع البلاء عن هذه الامة برحلة اهل الحديث **حدثنا** عبيدالله بن ابي الفتح والحسن بن ابي طالب قالا ثنا محمد بن العباس الخزاز ثنا عبدالله بن ابي داؤد محمد بن جعفر بن ابي سلمة ثنا عبدالله بن عمر ثنا الوليد بن بكير عن عمر بن نافع عن عكرمة مولى ابن عباس في قوله تعالى السَّآئِحُوْنَ قال هم طلبة الحديث **اخبرني** ابو القسم الازهري ثنا ابو حامد احمد بن ابراهيم النيسابوري انه سمع ابا عبدالله محمد بن احمد بن حامد الفقيه بالدامغان يقول ثنا ابو جعفر الطحاوي قال سمعت نصر بن مرزوق يقول كان علي بن معبد اذا رأى اصحاب الحديث يقول شعثة رؤوسهم دنسة ثيابهم مغبرة وجوههم ان لم يكن مع هذا تواب فهذا اسهو العقاب **قال** الشيخ ابوبكر ونحن والله معتقدون اعتقاد الايداخله

---

انصاری رضی اللہ عنہم اجمعین کے پاس آدمی بھیجا اور انہیں بلوا کر اپنے پاس روک لیا اور فرمایا تم کیوں اسقدر کثرت سے حدیثیں بیان کرتے ہو۔ اپنی شہادت تک ان بزرگوں کو اپنے پاس ہی رکھا۔ قرظہ بن کعبؓ فرماتے ہیں جب ہم جانے لگے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہمیں پہونچانے کے لئے صرار تک آئے پھر پانی منگوا کر وضو کیا اور ہم سے فرمانے لگے جانتے ہو میں تمہارے ساتھ یہاں تک کیوں آیا؟ ہم نے کہا اس لئے کہ آپ ہمیں رخصت کریں اور ہماری عزت افزائی کریں فرمایا یہ ٹھیک ہے لیکن اسی کے ساتھ ایک اور مطلب بھی ہے وہ یہ کہ تم اب ایک قوم کے پاس پہنچوگے جنہیں قرآن کریم کے ساتھ شغف اور محبت ہے اور بکثرت اس کی تلاوت کرتے ہیں دیکھو تم کہیں اونہیں احادیث سنا کر اوس سے نہ روک دینا۔ جاؤ میں بھی تمہارا شریک ہوں۔ قرظہ فرماتے ہیں میں نے تو اس کے بعد کوئی حدیث بیان ہی نہیں کی اگر کوئی شخص ان روایتوں کو پیش کر کے سوال کرے کہ حضرت عمرؓ نے صحابۂ کرام رضی پر روایت حدیث کا انکار کیوں کیا؟ اور ان پر اس بارے میں سختی کیوں کی؟ تو جواب

الثوری یقول سماع الحدیث عز لمن اراد بہ الدنیا ورشاد لمن اراد بہ الآخرۃ
انشدنی ابو المظفر ھناد بن ابراھیم النسفی قال انشدنا ابو بکر محمد بن
یحیی البغوی قال انشدنا احمد بن منصور الشیرازی لبعضہم ؎

علیکم بالحدیث فلیس شیٔ      یعادلہ علی کل الجہات
نصحت لکم فان الدین نصح      ولا اخفی نصائح واجبات
وجدنا فی الروایۃ کل فقہ      واحکاما ومن کل اللغات
بذکر المسندات انست لیلی      وحفظ العلم خیر الفائدات
ومن طلب الحدیث افاد ذخرا      وفضلا ثم دینا ذا ثبات
علیکم بالروایات اللواتی      رواھا مالک ازکی الرواۃ
وشعبۃ وابن عمرو وابن زید      وسفین الثقات من التقاۃ
ویحیی وابن حنبل المزکی      واسحق الرضی وابن الفرات
ائمتنا النجوم وھل رشید      تکلم فی النجوم الزاھرات

سردار ہیں انہیں یہ خبر نہ دینا - آپنے اُن تک یہ حدیث پہونچانے کی ممانعت کیوں فرمائی ؟ ابو العباس نے جواب دیا محض اس لئے کہ ایسا نہ ہو اون کے اعمال میں قصور آجائے - مصنفؒ فرماتے ہیں یہی وجہ حضرت عمرؓ کے منع فرمانے کی ہے اور یہی سبب اون کی اُس سختی کا ہے جو اونہوں نے صحابہ کرامؓ پر کی اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کی حفاظت ہے اور بعد والوں کو تنبیہ ہے تاکہ وہ سنتِ رسولؐ میں وہ چیز داخل نہ کردیں جو اوس میں نہیں، اس لئے کہ جب وہ دیکھیں گے کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت اٹھانے والوں سچے لوگوں پر بھی جب روایتِ حدیث کے بارے میں اس قدر سختی کی گئی تو وہ روایتِ حدیث میں بہت احتیاط سے کام لیں گے اور نفسِ انسانی میں شیطانی خیالات کذب کے بارے میں جو اٹھتے ہیں اُن سے وہ بہت بچتے رہیں گے - حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک مرتبہ دمشق کے ممبر پر فرمایا لوگو! سوا اُن حدیثوں کے جو حضرت عمرؓ کے زمانہ میں بیان کی جاتی تھیں بیان کرنے سے بچو - حضرت عمرؓ اللہ عزوجل کے دین کے بارے میں لوگوں کو دھمکاتے رہا کرتے تھے اور جو معنی حضرت عمرؓ کے قول کے ہم نے بیان کئے ہیں اسی توجیہ کی تائید

السجزی واللفظ لہ قالوا حدثنا عبدالرحمن بن حمدان النصروی انا ابو محمد
الحسن بن احمد بن محمد بتستر قال سمعت علی بن ابی الحسین بن اسحق
وفی حدیث ابی صالح علی بن الحسین بن اسحق یقول سمعت سہل بن عبداللہ
الزاھد یقول من اراد الدنیا والاخرۃ فلیکتب الحدیث فان فیہ منفعۃ الدنیا
والاخرۃ اخبرنی محمد بن المظفر بن علی المقری انا ابراھیم بن محمد بن یحیی
النیسابوری ثنا محمد بن المسیب ثنا زید بن اخزم الطائی قال سمعت
عبداللہ بن داؤد یقول الحدیث عمن اراد بہ الدنیا دنیا ومن اراد بہ
الاخرۃ آخرۃ اخبرنی الحسن بن علی بن محمد الجوھری ثنا محمد بن زید بن علی بن مروان
الانصاری ثنا عبداللہ بن الصقر ثنا زید بن اخزم سمعت عبداللہ
بن داؤد قال فی الحدیث من اراد بہ الدنیا دنیا ومن اراد بہ الاخرۃ آخرۃ
اخبرنا رضوان بن محمد الدینوری بہا اخبرنا عبدالرحمن بن خیرات بھمدان
اخبرنا عبداللہ بن محمد بھمدان انا عبداللہ بن محمد بن عبدالرحمن بن الخلیل
القاضی اخبرنا زید بن اخزم قال سمعت عبداللہ بن داؤد یقول سمعت سفیان

اور اس کے رسولؐ کو زیادہ علم ہے آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ کا حق بندوں پر یہ ہے کہ وہ اس کی عبادت کریں اور اس کے ساتھ کسی اور کو شریک نہ کریں اور بندے کا حق اللہ تعالیٰ پر یہ ہے کہ جو مشرک نہ ہو اُسے عذاب نہ کرے۔ حضرت معاذؓ عرض کرتے ہیں حضور! میں لوگوں کو یہ خوشخبری سنا دوں؟ فرمایا نہیں ڈر ہے کہ وہ کہیں اس پر تکیہ نہ لگالیں۔ بعض روایتوں میں ہے کہ اجازت چاہنے والے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔ ایک اور حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرے اور اُس کے ساتھ اُس نے شریک نہ کیا ہو وہ جنت میں جائیگا۔ حضرت معاذؓ نے اجازت چاہی کہ لوگوں کو یہ خوشخبری سنا دیں تو آپ نے فرمایا نہیں اونہیں نہ سناؤ مجھے اندیشہ ہے کہ کہیں وہ نڈر نہ ہو جائیں۔ ابو العباس احمد بن یحییٰ سے ایک شخص نے سوال کیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کو آتے ہوئے دیکھ کر حضرت علیؓ سے فرمایا کہ یہ دونوں اہل جنت کے ادھیڑ عمر لوگوں کے

بن همام الكوفي يقول سمعت عبد الله بن سليمان قال سمعت المسيب بن واضح
قبل ملس يقول كان ابن المبارك اذا رأى صبيان اصحاب الحديث وفي ايديهم
المحابر يقربهم ويقول هؤلاء غرس الدين اخبرنا ان رسول الله صلى الله
عليه وسلم قال لا يزال الله يغرس في هذا الدين غرسا شد الدين بهم هم اليوم
اصاغركم فيوشك ان يكونوا كبار من بعدكم اخبرنا محمد بن احمد بن رزق
انا جعفر بن محمد بن نصير انا احمد بن محمد بن مسروق نا ابن حميد بن المبارك
عبد الله نا جرير بن حازم عن عبد الله بن عبيد بن عمير قال وقف عمرو بن العاص على حلقة
من قريش فقال ما لكم قد طرحتم هذه الاغيلمة لا تفعلوا واوسعوا لهم
في المجلس واسمعوهم الحديث وافهموهم اياه فانهم صغار قوم اوشك
ان يكونوا كبار قوم وقد كنتم صغار قوم فانتم اليوم كبار قوم۔

## من قال ينبغي للرجل ان يكره ولده على سماع الحديث

اخبرني محمد بن الفرج بن علي البزاز انا محمد بن يزيد بن مروان الكوفي

---

یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ حضرت عمر رضؓ نے حضرت ابو موسیٰ رضؓ سے گواہ اس لئے طلب کیا تھا کہ وہ
خبر واحد کو ایک شخص کی بیان کردہ روایت کو قابل قبول نہیں جانتے تھے ہرگز نہیں۔ دیکھیئے
حضرت فاروق اعظم رضؓ نے حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی حدیث جو انہوں نے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مجوسیوں سے جزیہ لینے کی بابت بیان فرمائی تھی قبول کی اور اس
پر عمل بھی کیا حالانکہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضؓ کے سوا کسی اور نے اسے بیان نہیں فرمائی
اسی طرح ضحاک بن سفیان کلابی کی روایت کو اشیم ضبابی کی عورت کو اس کی دیت میں سے
ورثہ دلانے کے بارے میں۔ حالانکہ وہی تنہا راوی تھے قبول فرمائی اور عمل کیا۔ اسی طرح
یہ بھی نہ جاننا چاہیئے کہ حضرت عمر رضؓ نے حضرت ابو موسیٰ رضؓ کی روایت کو اس لئے قبول نہ
فرمائی تھی کہ وہ حضرت ابو موسیٰ رضؓ پر بدگمانی کرتے تھے بلکہ اس کی وجہ وہی تھی جسے ہم نے
بیان کیا یعنی صرف سنتوں کی حدیثوں کی حفاظت وصیانت اور روایت کے بارے میں
احتیاط و پختگی۔ واللہ اعلم۔ صحابہ کرام کی بہت بڑی جماعت سے اور تابعین کی بھی بڑی جماعت
سے حدیث کی اشاعت حدیث کا حفظ حدیث کا مذاکرہ اور ان چیزوں پر رغبت و تحریض

# من جعل من الخلفاء في بيت المال نصيبا لاصحاب الحديث

كتب الى ابو محمد عبد الرحمن بن عثمان بن القسم الدمشقي ثنا وحدثني بذالك محمد بن يوسف النيسابوري عنه ثنا ابو الميمون عبد الرحمن بن عبد الله البجلي انا ابو زرعة عبد الرحمن بن عمرو النصري انا محمد بن المبارك انا ابن عياش عن ابي بكر بن ابي مريم قال كتب عمر بن عبد العزيز الى حمص مر لاهل الصلاح من بيت المال بما يغنيهم لئلا يشغلهم عن تلاوة القرآن وما حملوا من الاحاديث

# تقريب الاحداث في سماع الحديث

اخبرني محمد بن الحسين بن الفضل القطان انا دعلج بن احمد انا احمد بن علي الابار انا ابو امية الحراني انا مسكين بن بكير قال مر رجل بالاعمش وهو يحدث فقال تحدث هؤلاء الصبيان فقال الاعمش هؤلاء يحفظون عليك دينك اخبرني الحسن بن ابي طالب قال سمعت محمد بن عبد الله

یہ روایت بھی کرتی ہے کہ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب سلام کے بارے میں آپ کے سامنے حدیث بیان کی تو آپ نے فرمایا کہ کسی اور کو بھی گواہ لاؤ جس نے یہ حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہو۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ عبداللہ بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تین مرتبہ سلام کیا جب اجازت نہ ملی تو لوٹ گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اُن کے پیچھے آدمی بھیجا کہ آپ کیسے لوٹ گئے انہوں نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے فرماتے تھے کہ جب تم میں سے کوئی تین مرتبہ سلام کرے اور جواب نہ پائے تو لوٹ جائے۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے فرمایا اپنی اس روایت پر شہادت پیش کرو یا میں تمہیں سزا دونگا حضرت عبداللہ بن قیس گھبرائے ہوئے آئے اور میں جس جماعت میں تھا وہاں سے گذرے ہم نے کہا کیا بات ہے؟ جواب دیا کہ میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گیا اور پورا قصہ بیان کر کے کہا کہ تم میں سے کسی نے اس حدیث کو سنا ہے؟ انہوں نے کہا ہاں ہم سب نے سنا ہے پھر اپنا ایک آدمی ساتھ کر دیا اس نے آکر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے وہی حدیث اپنے سماع سے بیان کی۔

بن محمود ابو عمرو بسا نا حميد بن الحويه نا ابراهيم بن محمد الفريابي نا النضر بن الحارث قال سمعت ابراهيم بن ادهم يقول قال لي ابي يا بني اطلب الحديث فكلما سمعت حديثا وحفظته فلك درهم فطلبت الحديث على هذا۔

# من ذم الشيوخ الذين لم يسمعوا الحديث

اخبرنا الحسين بن علي الطناجيري نا علي بن حسان بن قيس الاسدي بالكوفة نا حامد بن عبد الله بن الحسن الحلواني نا محمد بن يونس نا عباد بن موسى قال سمعت سفيان الثوري اذا رأى الشيخ لم يكتب الحديث قال لا جزاك الله عن الاسلام خيرا اخبرنا ابو محمد عبد الله بن يحيى بن عبد الجبار السكري نا سهل بن اسماعيل ابو صالح الطرسوسي نا ابو جعفر محمد بن محمد بن عقبة الشيباني نا هارون بن حاتم البزاز المقري قال سمعت عثام بن علي يقول سمعت الاعمش يقول اذا رأيت الشيخ لم يقرأ القرآن ولم يكتب الحديث فاصفع له فانه من شيوخ القمر قال ابو صالح قلت لابي جعفر ما شيوخ

---

حدیث بیان کی تھی آج نہ کرونگا نہیں بلکہ اسے یہی کہنا چاہئے کہ میں نے کل بھی حدیثیں بیان کیں آج بھی بیان کرونگا اور پھر کل بھی بیان کرونگا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں جب تم ہم سے حدیثیں سنو تو انہیں آپس میں دوہرایا کرو۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بھی یہی قول ہے۔ آپ کا یہ بھی فرمان ہے کہ حدیث بیان کیا کرو ایک حدیث دوسری کو یاد دلاتی ہے۔ حضرت ابو امامہ باہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں یہ علمی مجلسیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے تبلیغ ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خدا کی باتیں پہنچا دیں تم بھی جو کچھ بھلی باتیں ہم سے سنو دوسروں تک پہونچا دو۔ سلیم بن عباس کہتے ہیں کہ ہم حضرت ابو امامہ باہلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس بیٹھتے تھے وہ ہمیں بکثرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثیں بیان کرتے تھے پھر فارغ ہو کر فرماتے تھے اچھی طرح انہیں سمجھ لو اور پھر جس طرح تم پہنچائے گئے ہو دوسروں کو پہنچا دو۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے دونوں بیٹوں نضر اور موسیٰ کو حکم دیا کہ وہ حدیث کو اور اسنادِ حدیث کو لکھ لیا کریں اور انہیں دوسروں کو سکھائیں فرماتے ہیں ہم تو اس علم کو علم نہیں جانتے تھے جو

نا عبد الله بن مناجية واخبرنا رضوان بن محمد الدینوری نا عمر بن ابراهيم المقرى ببغداد نا البغوى قالا نا زيد بن اخزم قال سمعت عبد الله بن داود ینبغی للرجل ان یکره ولده على سماع الحديث وكان يقول ليس الدين بالكلام انما الدين بالآثار اخبرنا الحسن بن علی الجوهری انا محمد بن عبد الله بن مروان الانصاری نا عبد الله بن الصقر حدثنی زيد بن اخزم سمعت عبد الله بن داود يقول ينبغي للرجل ان یکره ولده على طلب الحديث وذكر نحوه اخبرنا عبد الملك بن محمد بن عبد الله بن بشران المعدل الواعظ نا دعلج بن احمد نا محمد بن نعيم قال سمعت ابا طالب زید بن اخزم يقول سمعت عبد الله بن داود يقول يود الرجل ان يكره ولده على طلب الحديث وقال ليس الدين بالكلام وقال انما الدين بالآثار وقال فى الحديث عمن اراد به الاخرة آخرة۔

# من نالف ولده على سماع الحديث

اخبرنا محمد بن احمد بن رزق قال نا محمد بن الحسن بن زیاد النقاش نا محمد

مروی ہے۔ ہم تھوڑی بہت روایات اُن میں سے یہاں نقل کرتے ہیں۔

# صحابۂ کرام اور تابعین عظام کی اُن بعض روایات کا بیان جو حدیث کے حفظ اُسکی اشاعت اور اُسکے مذاکرہ کی بابت مروی ہیں

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں حدیثوں کی دیکھ بھال کرتے رہو حدیثوں کا مذاکرہ کرتے رہو اگر یہ نہ کیا تو ڈر ہے کہ یہ علم مٹ نہ جائے۔ یہی روایت دوسری سند سے بھی مروی ہے۔ حضرت عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں حدیث کا مذاکرہ کرو علم حدیث کی حیات آپس میں پڑھنا پڑھانا ہی ہے۔ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حدیث کا درس تدریس مذاکرہ جاری رکھو ایسا نہ ہو کہ یہ علم جاتا رہے اسلئے کہ یہ قرآن کریم کی طرح جمع کی ہوئی اور محفوظ نہیں ہے۔ اگر تم نے حدیث کا شغل مذاکرہ کے طور پر نہ رکھا تو یہ علم جاتا رہیگا۔ خبردار ایسا نہ ہو کہ تم میں سے کوئی یہ کہدے کہ میں نے کل

الی ان ادخل المقبر اخبرنی عبید اللہ بن ابی الفتح نا محمد بن المظفر الحافظ نا احمد بن الحسن المقری حدثنی محمد بن یحیی الکسائی المقری نا ابو الحارث اللیث بن خالد المروزی نا ابو محمد یحیی بن المبارک الیزیدی عن ابی عمرو ابن العلاء قال سئل الحسن عن الرجل یکون له ثمانون سنة یکتب الحدیث قال ان کان یحسن ان یعیش ۔

## ثبوت حجة صاحب الحدیث

اخبرنا ابو بکر احمد بن محمد بن غالب الخوارزمی قال قرئ علی القاضی ابی الحسن محمد بن صالح الهاشمی وانا اسمع حدثکم محمد بن محمد بن عقبة محمد بن زید نا وکیع قال قال الاعمش بینی وبین اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم ستر ارفعه فانظر الیهم حدثنی عبید اللہ بن ابی الفتح الفارسی حدثنی ابو القاسم الحسن بن احمد بن جعفر الصوفی من حفظه نا ابو بکر النیسابوری قال سمعت المزنی یقول سمعت الشافعی یقول من تعلم

آپ کے ماتحت ہو گئے پھر یہ فضیلت کیا کم ہے کہ آپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد بھائی ہیں تو خلیفۂ وقت نے جواب دیا کہ یہ سب سچ ہے لیکن ایک تمنا رہ گئی ہے وہ یہ کہ میں مجلس میں بیٹھوں اور املا لکھنے والا آئے اور وہ مجھ سے پوچھے کہ ہاں حضرت آپ سے کس نے بیان کیا اور میں روایت بیان کروں کہ مجھ سے حماد بن سلمہ بن دینار اور حماد بن زید بن درہم نے حدیث بیان کی اون سے ثابت بنانی نے اُن سے حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص دو لڑکیوں کی پرورش کرے یا تین کی یا دو بہنوں کی یا تین کی یہانتک کہ وہ مرجائیں یا اسکا خود کا انتقال ہوجائے تو وہ میرے ساتھ جنت میں اس طرح ہوگا اور آپ نے شہادت کی اور درمیان کی انگلی ملا کر اشارہ کرکے تبلایا مصنف رح کہتے ہیں یہ صریح غلطی ہے ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ خلیفہ مامون رشید اور دونوں حماد کے درمیان ایک راوی ہو اس لئے کہ خلیفہ مامون رشید ۱۷۰ھ میں پیدا ہوئے اور حماد بن سلمہ کا ۱۶۷ھ میں انتقال ہوگیا تھا تو حماد کے انتقال کے تین سال بعد

العلم قال شیوخ دھریون یجتمعون فی لیالی القمر یتذاکرون ایام الناس ولا یحسن احدھم ان یتوضأ للصلوٰۃ ؎

## من قال ینبغی ان یکتب الحدیث الی حین الموت

اخبرنی عبید اللہ بن ابی الفتح نا محمد بن العباس الخزاز نا عبد اللہ بن ابی داود نا عبد اللہ بن خبیق عن شیخ لہ قال قیل لابن المبارک الی کم تکتب الحدیث قال لعل الکلمۃ التی انتفع بھا لما سمعھا بعد حدثت عن عبد العزیز بن جعفر نا احمد بن محمد بن ھارون الخلال حدثنی ابو محمد الصائغ صاحبنا واسمہ القاسم بن احمد نا یعقوب بن العباس الھاشمی قال سمعت الحسن بن منصور الجصاص یقول قلت لاحمد بن حنبل الی متی یکتب الرجل الحدیث قال حتی یموت حدثنا ابو الحسن محمد بن احمد بن عمر بن علی الصابونی من حفظہ قال سمعت ابا بکر بن خزام یقول سمعت عبد اللہ بن محمد البغوی یقول سمعت ابا عبد اللہ احمد بن حنبل یقول انا اطلب العلم

اپنے علم کو لکھے۔ حضرت علقمہؒ فرماتے ہیں حدیث شریف کا مذاکرہ کیا کرو۔ اس کی حیات آپس میں پڑھنا پڑھانا ہی ہے۔ فرمایا کرتے تھے ذکرِ حدیث کی طلب کرو تاکہ وہ بے رونق نہ ہو جائے۔ عبد الرحمٰن بن ابو لیلیٰؒ کا قول ہے حدیث کی زندگی اوس کا پڑھنا پڑھانا ہے تم اس کا مذاکرہ جاری رکھو۔ طلق بن حبیبؒ کہتے ہیں حدیثوں کا مذاکرہ کیا کرو ایک حدیث دوسری کو یاد دلایا کرتی ہے۔ حضرت ابو العالیہؒ فرماتے ہیں جب کبھی تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کرو تو اوسے اچھی طرح محفوظ رکھو

## پادشاہانِ اسلام کا روایتِ حدیث کی تمنا کرنا اور اُنکا محدثین کو تمام علمار سے افضل جاننا

خلیفہ مأمون رشید نے جب مصر فتح کیا تو فرج اسود نے کھڑے ہو کر کہا اے امیر المومنین! خدا کا شکر ہے کہ اوس نے آپ کے دشمن پر آپ کو اپنی مدد سے غالب کیا۔ عراق شام اور مصر

بن ابی بکر نا جعفر بن محمد بن احمد بن الحکم المؤدب نا محمد بن یونس نا محمد بن عبد اللہ العتبی نا سعید الخصاف عن الزہری قال لا یطلب الحدیث من الرجال الا ذکرانها ولا یزهد فیه الا اناثها انشدنی الحسن بن علی بن محمد البلخی باصبهان انشدنی ابو الفضل العباس بن محمد الخراسانی:

| | |
|---|---|
| رحلت اطلب اصل العلم مجتهداً | وزینة المرء فی الدنیا الاحادیث |
| لا یطلب العلم الا بازل ذکر | ولیس یبغضه الا المخانیث |
| لا تعجبن بمال سوف تترکه | فانما هذه الدنیا مواریث |

# الاستدلال علی اهل السنة بحبهم اصحاب الحدیث

اخبرنا ابو منصور محمد بن علی بن اسحاق الکاتب نا محمد بن احمد

---

تھے۔ بادشاہ متوکل کی سواری لشکر سمیت وہاں سے گذری۔ انہیں دیکھ کر بادشاہ کہنے لگے حقیقی بادشاہ یہ ہے۔ مصنفؒ فرماتے ہیں خیثمہ کی اس روایت میں وہم ہے اور یہ روایت غلط ہے اس لئے کہ یزید بن ہارون ۲۰۶ھ میں انتقال فرما گئے اور بادشاہ متوکل ۲۰۷ھ میں پیدا ہوا۔ ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ یہ واقعہ بادشاہ مامون کا ہو۔ واللہ اعلم

ایک مرتبہ امیر المؤمنین نے فرمایا مجھے جس چیز کی خواہش ہوئی وہ پوری ہوئی مگر ایک تمنا باقی رہ گئی وہ تمنا حدیث کی ہے کاش کہ میں ایک کرسی پر بیٹھتا اور مجھ سے پوچھا جاتا کہ آپ سے کس نے حدیث بیان کی اور پھر میں سند بیان کر کے حدیث سناتا۔ عمر بن حبیب عدوی قاضی نے کہا امیر المؤمنین آپ کیوں حدیث بیان نہیں کرتے جواب دیا کہ ملک و خلافت کے ساتھ حدیث سنانا زیب نہیں دیتا۔ خلیفہ مامون رشید تو ان تمام خلفا بنو العباس سے زیادہ حدیث کی طرف راغب تھے اور حدیث کا مذاکرہ بکثرت کرتے تھے اور روایت کی اونہیں بڑی حرص تھی اونہوں نے اپنی خاص مجلس میں اپنے خاص مجلسیوں سے بہت سی حدیثیں بیان بھی کی ہیں۔ حدیث کا املا کے حافظ تھے۔ عام

القرآن عظمت قیمته ومن نظر فی الفقه نبل مقداره ومن کتب الحدیث قویت حجته اخبرنا ابو الفضل احمد بن محمد بن جعفر الجوانی باصبہان قال سمعت ابا بکر بن المقری یقول سمعت ابا عروبة الحرانی یقول الفقیه اذا لم یکن صاحب حدیث یکون اعرج۔

## وصف الراغب فی الحدیث والزاهد فیه

اخبرنا ابو علی الحسن بن الحسین بن العباس النعالی انا احمد بن عبد اللہ بن نصر الذارع نا صدقة بن موسیٰ نا العباس بن بکار نا ابو بکر الهذلی واخبرنی احمد بن عمر بن علی القاضی انبا احمد بن علی بن محمد بن الجهم الکاتب نا محمد بن جریر الطبری حدثنی عبد القدوس بن محمد بن عبد الکبیر العطار نا عمرو بن عاصم حدثنی بکر بن سلام نا ابو الهیثم حدثنی ابو بکر الهذلی قال قال لی الزهری یا هذلی ایعجبک الحدیث قال قلت نعم قال اما انه یعجب ذکور الرجال ویکرهه مؤنثوهم اخبرنا الحسن

---

تو وہ پیدا ہوئے پھر اون سے روایت کیسے کرتے؟ اسی طرح حماد بن زید بھی ۱۷۹ھ میں انتقال کر گئے تھے تو اُن سے بھی بلا واسطہ ان کی روایت صحیح نہیں۔ یحییٰ بن اکثم کہتے ہیں خلیفہ ہارون رشید نے دریافت کیا کہ ایک درجہ بہت ہی بڑا ہے۔ کیا بتلا سکتے ہو کہ وہ درجہ کیا ہے؟ میں نے کہا یہ وہ درجہ ہے جس پر اے امیر المؤمنین آپ ہیں۔ خلیفہ نے فرمایا تم نہیں پہنچے اوس درجہ کو میں ہی جانتا ہوں سب سے بڑے درجے والا وہ ہے جو ایک حلقہ میں بیٹھا ہوا ہو اور کہہ رہا ہو حَدَّثَنَا فُلَانٌ عَنْ فُلَانٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ میں نے کہا امیر المؤمنین کیا اُس کا درجہ آپ سے بھی افضل ہے حالانکہ آپ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی کی اولاد ہیں اور مسلمانوں کے بادشاہ ہیں کہا ہاں تجھ پر افسوس ہے یقیناً وہ مجھ سے بہت بہتر ہے اس لئے کہ اُس کا نام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کے ساتھ ملا ہوا ہے وہ کبھی نہ مریگا اور ہم مر جائیں گے یہ علماء باقی رہیں گے جبتک کہ دنیا باقی ہے۔ ابن ابو الحناجر کہتے ہیں ہم بغداد میں یزید بن ہارون کی مجلس میں تھے اور لوگ بھی وہاں جمع

حدثنی الحسن بن ابی طالب نا عمر بن احمد الواعظ نا محمد بن هارون بن حمید نا ابو همام حدثنی بقیة قال قال لی الاوزاعی یا ابا محمد ما تقول فی قوم یبغضون حدیث نبیهم قلت قوم سوء قال لیس من صاحب بدعة تحدثه عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بخلاف بدعته بحدیث الا ابغض الحدیث اخبرنا ابو نعیم الاصبهانی اخبرنی ابو علی الحسین بن علی الحافظ فی کتابه قال سمعت جعفر بن احمد بن سنان یقول سمعت احمد بن سنان القطان یقول لیس فی الدنیا مبتدع الا وهو یبغض الحدیث واذا ابتدع الرجل نزع حلاوة الحدیث من قلبه اخبرنا ابو بکر احمد بن محمد بن عبد الواحد المروروذی نا محمد بن عبد اللہ بن محمد الضبی الحافظ بنیسابور قال سمعت ابا نصر احمد بن سهل الفقیه ببخاری یقول سمعت ابا نصر بن سلام الفقیه یقول لیس شئ اثقل علی اهل الالحاد ولا ابغض الیهم من سماع الحدیث وروایته باسناده واخبرنا ابو بکر ایضا نا محمد بن عبد الحافظ قال سمعت

## حدیث کی مجلسوں اور اہلحدیث کی صحبتوں کے سرور کا بیان

مطرفؒ فرماتے ہیں اے اہلحدیثو! تمہاری مجلس میں بیٹھنا مجھے اپنے گھر والوں میں بیٹھنے سے زیادہ محبوب ہے۔ یزید بن ہارونؒ فرماتے ہیں کہ اہلحدیث کا ہر وقت کا حدیث کا تقاضا مجھے پریشان کر دیتا ہے لیکن اگر وہ نہیں آتے تو مجھے اوس سے زیادہ رنج و غم ہوتا ہے۔ ایکمرتبہ امام یحییٰ بن سعید قطانؒ اہلحدیث طلباء کی بھیڑ بھاڑ دیکھ کر کچھ غصہ ہو جاتے ہیں تو محمد بن حفص کہتے ہیں کیا آپ پسند کریں گے کہ یہ لوگ آپ کے پاس نہ آئیں۔ آپ فرماتے ہیں ان کی تھوڑی دیر کی غیر حاضری بھی مجھ پر تو شاق گذرتی ہے۔ حماد بن زید کہتے ہیں مجھ سے ایک مرتبہ ابو جبلہ نے کہا دیکھئے تو اہلحدیث مجھے کیسی تکلیف دیتے ہیں۔ میں نے کہا انہوں نے کیا کیا کہا۔ مجھ سے کہا ہم ابھی آتے ہیں۔ اب میں ان کا انتظار کر رہا ہوں اور وہ ابتک نہیں آئے۔ بشر بن ارث سے محمد بن عبد اللہ کہتے ہیں آپ حدیث بیان نہیں کرتے فرمایا میں تو خود حدیث بیان کرنا چاہتا ہوں لیکن جب تم چاہتے ہو تو بیان نہیں کرتا۔ یحییٰ بن اکثم قاضی فرماتے ہیں میں قاضی

بن الحسن الصواف نا جعفر بن محمد بن الحسن القاضي قال سمعت قتيبة بن سعيد يقول اذا رأيت الرجل يحب اهل الحديث مثل يحيى بن سعيد القطان و عبد الرحمن بن مهدي و احمد بن حنبل و اسحاق بن راهويه و ذكر قوماً آخرين فانه على السنة و من خالف هذا فاعلم انه مبتدع

انشدنی عبد الغفار بن محمد بن جعفر المكتب قال انشدنا عمر بن احمد الواعظ قال انشدنا احمد بن كامل لابي جعفر الخراص

| | |
|---|---|
| ذهبت دولة اصحاب البدع | و وهى حبلهم ثم انقطع |
| و تداعى بانصراف جمعهم | حزب ابليس الذي كان جمع |
| هل لهم يا قوم في بدعتهم من | فقيه او امام متبع |
| مثل سفيان اخي ثور الذي | علم الناس دقيقات الورع |
| او سليمان اخي التيم الذي | ترك النوم لهول المطلع |
| او فتى الاسلام اعني احمد | ذاك لو قارعه القرا قرع |
| لم يخف سوطهم اذ خوفوا | لا و لا سيفهم حين لمع |

مجلسوں میں جس میں عام لوگ جمع ہوتے تھے حدیث بیان کرتے تھے پہلے تو اس سے رکتے رہے لیکن بالآخر اسکا پختہ ارادہ کرلیا یحییٰ بن اکثم قاضی سے ایک مرتبہ خلیفہ مامون نے فرمایا آج میرا ارادہ ہے کہ حدیث بیان کروں میں نے کہا سبحان اللہ امیر المومنین سے زیادہ اس کا اہل کون ہے؟ کہا اچھا منبر بچھاؤ منبر پر بیٹھ کر حدیث بیان کرنی شروع کی پہلی حدیث تو بروایت حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ بیان کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا امرؤ القیس کے ہاتھ میں قیامت کے روز جھنڈا ہوگا اور وہ تمام شاعروں کا پیشوا بن کر جہنم میں جائیگا۔ پھر تقریباً سند کے ساتھ اسی طرح تیس حدیثیں بیان کیں پھر منبر سے اترے اور فرمایا کہو تمہاری کیا رائے ہے؟ میں نے کہا امیر المومنین بڑی پرلطف اور بابرکت مجلس رہی خاص و عام کو فائدہ ہوا کہا یہ تو نہ کہو یہ حق تو محدثین ہی کا ہے میں دیکھتا رہا کہ لوگوں کو وہ لذت نہ آئی جو اہلحدیث کی حدیث کی مجلسوں میں انہیں حاصل ہوتی ہے۔ بادشاہِ اسلام محمد بن سلیمان بن علی مسجدِ حرام میں آئے اور دیکھا کہ ایک محدث کے اردگرد اہلحدیث کی ایک جماعت بیٹھی ہوئی ہے تو اپنے ساتھیوں کی طرف دیکھ کر فرمایا کہ ان لوگوں کا قدم میری گردن پر ہونا مجھے تختِ سلطنت سے زیادہ محبوب ہے۔

محمد الهروی نا محمد بن عبد الرحمن النسائی قال سمعت عبد الله بن احمد بن
شبویہ قال سمعت ابی یقول من اراد علم القبر فعلیہ بالاثر ومن اراد
علم الخبز فعلیہ بالرای **اخبرنا** محمد بن احمد بن رزق البزاز نا جعفر
بن محمد بن نصیر الخالدی نا محمد بن عبد اللہ بن عبد اللہ بن سلیمان الحضرمی نا عبد اللہ بن
احمد بن شبویہ قال سمعت ابا رجاء یقول سمعت یونس بن سلیمان
السقطی وکان ثقة قال نظرت فی الامر فاذا هو الحدیث والرأی فوجدت فی
الحدیث ذکر الرب تعالیٰ وربوبیته وجلاله وعظمته وذکر العرش وصفة
الجنة والنار وذکر النبیین والمرسلین والحلال والحرام والحث علی صلة
الارحام وجماع الخیر فیه ونظرت فی الرای فاذا فیه المکر والغدر والحیل
وقطیعة الارحام وجماع الشر فیه اخبرنا الحسین بن محمد بن الحسن
المؤدب نا عبد الرحمن بن محمد الادریسی قال سمعت ابا بکر محمد بن
عبد الرحمن النسفی المقری بسمرقند یقول کان مشائخنا یسمون ابا بکر بن
اسماعیل ابو ثمود لانه کان من اصحاب الحدیث فصار من اصحاب الرأی

حالانکہ چاہت یہ ہے کہ ضرور آتے رہو۔

کتاب شرف اصحاب الحدیث کے اردو ترجمے فضائلِ محمدی
کا دوسرا جزء ختم ہوا۔ اب تیسرا شروع ہوتا ہے جس کے
شروع میں نیک لوگوں کے خوابوں کا ذکر ہے۔

والحمد للہ وصلوٰتہ وسلامہ علیٰ
سیدنا محمد وعلیٰ آلہ وصحبہ
وسلم تسلیماً کثیراً
دائماً ابداً

ابا الحسين محمد بن احمد الحنظلي يقول سمعت ابا اسماعيل محمد بن
اسماعيل الترمذي قال كنت انا واحمد بن الحسن الترمذي عند ابي
عبد الله احمد بن حنبل فقال احمد بن الحسن يا ابا عبد الله ذكروا لابن
ابي قتيلة بمكة اصحاب الحديث فقال اصحاب الحديث قوم سوء فقام
ابو عبد الله وهو ينفض ثوبه فقال زنديق زنديق زنديق ودخل البيت

# من جمع بين مدح اصحاب الحديث وذم اهل الرأى والكلام الخبيث

اخبرنا ابو الحسين علي بن محمد بن عبد الله بن بشران المعدل نا اسماعيل بن
محمد الصفار نا احمد بن منصور الرمادي نا عبد الرزاق انا الثوري عن
ابن ابجر قال قال لي الشعبي ما حدثوك عن اصحاب محمد صلى الله عليه وسلم
فخذه وما قالوا برايهم فبل عليه اخبرنا الحسن بن ابي بكر نا حامد بن

بھی بنا قاضی القضاۃ بھی بنا وزیر بھی بن گیا اور بڑے بڑے عہدے حاصل کئے لیکن کسی چیز
میں اتنا خوش نہیں ہوا جتنا اس میں کہ حدیث لکھنے والا مجھ سے کہے آپ سے اللہ تعالیٰ خوش رہے
آپ یہ حدیث کس سے روایت کرتے ہیں۔ قیس بن ربیعؒ نے جب حدیث کے طالب علموں
کا مجمع اپنے سامنے دیکھا تو اپنی ڈاڑھی پر ہاتھ پھیر کر فرمانے لگے خدا کا شکر ہے مدتوں کی
تکلیفوں کے بعد یہ مبارک دن دیکھنا نصیب ہوا۔ معمرؒ فرماتے ہیں کوئی پونجی کسی شخص
کے پاس اس حدیث سے بہتر و افضل نہیں۔ امام سفیان ثوریؒ فرمایا کرتے تھے۔ اگر اہلِ حدیث
طلبِ حدیث کے لئے میرے پاس نہ آئیں تو میں اون کے گھروں میں جاکر اونہیں حدیث
سناؤں۔ آپ فرماتے ہیں میں اپنے تئیں بھی اور تمہیں بھی پوشیدہ خواہش سے ڈراتا
ہوں یہ پوشیدہ خواہش ہی ہے کہ میں تم سے کہتا ہوں کہ میرے پاس نہ آیا کرو حالانکہ
سچ تو یہ ہے کہ اگر تم آنا بھی چھوڑ دو تو میں خود تمہارے پاس آؤں اگرچہ ادھر اُدھر
کی باتیں ہی سناؤں۔ ابراہیم بن عبدالرحمن بن مہدیؒ فرماتے ہیں۔ حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم
میں بھی ایک پوشیدہ چاہت ہے دیکھو تا میں تم سے کہتا ہوں میرے پاس نہ آیا کرو

واصحابك سمعنا ورأينا فيفعل الله بنا وبكم ما يشاء أخبرنا ابو بكر
البرقاني نا يعقوب بن موسى الأردبيلي ببغداد نا احمد بن صالح بن النجم
نا سعد بن عمرو البرذعي حدثني ابو زرعة الرازي عن عبد الله بن الحسن
الصيحاني قال كنت بمصر فرأيت قاضيا لهم في المسجد الجامع وانا مار
فسمعت القاضي يقول مساكين اصحاب الحديث لا يحسنون الفقه فحبوت
اليه فقلت اختلف اصحاب النبي صلى الله عليه وسلم في جراحات الرجال
والنساء فاي شئ قال علي بن ابي طالب اي شئ قال زيد بن ثابت اي شئ قال
عبد الله بن مسعود فافحم قال عبد الله فقلت له زعمت ان اصحاب الحديث
لا يحسنون الفقه وانا من اخس اصحاب الحديث سألتك عن هذه
فلم تحسنها فكيف تنكر على قوم انهم لا يحسنون شيأ وانت لا تحسنه
انشدني ابو عبد الله محمد بن علي الصوري لنفسه

قل لمن عاند الحديث واضحى عائبا اهله ومن يدعيه
أبعلم تقول هذا ابن لي ام بجهل فالجهل خلق السفيه

کرتے رہے او نہیں دنیا کی زندگی میں بھی خوش خبری ہے اور آخرت میں بھی آپ نے جواب دیا
کہ وہ نیک خواب ہیں جنہیں خود مسلمان دیکھے یا اوس کے بارے میں کسی اور کو دکھائے جائیں
ایک شخص یزید بن ہارون رحمۃ اللہ علیہ کو اون کے انتقال کے بعد خواب میں دیکھتا ہے۔ سوال کرتا
ہے کہ آپ کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے کیا سلوک کیا۔ فرماتے ہیں میرے لئے جنت مباح کر دی۔
پوچھتے ہیں قرآن کی وجہ سے؟ کہا نہیں۔ پوچھا پھر کس باعث؟ فرمایا حدیث کی وجہ سے
جویریہ بن محمد مقری بصری یزید بن ہارون رح واسطی کو اُن کے انتقال سے چار رات بعد
خواب میں دیکھتے ہیں۔ پوچھتے ہیں آپ کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے کیا کیا؟ فرمایا میرے
گناہ معاف فرما دیئے اور نیکیاں قبول کر لیں اور تکلیفیں ہٹا دیں میں نے کہا پھر کیا ہوا
فرمایا خداوند کریم نے بڑا کرم کیا میرے گناہ بخش دیئے اور مجھے جنت میں داخل
کیا۔ پوچھتے ہیں آخر آپ کا اتنا اکرام کس نیکی پر ہوا؟ کہا ذکر اللہ کی مجلسوں کی وجہ
سے میری حق گوئی اور سچی باتوں کی وجہ سے لمبی لمبی نمازوں اور فقر و فاقہ کی
مصیبتوں پر صبر کرنے کی وجہ سے۔ پوچھا کیا منکر نکیر حق ہیں؟ کہا ہاں اوس خدا

بقول الله تعالى وَاَمَّا ثَمُوْدُ فَهَدَيْنٰاهُمْ فَاسْتَحَبُّوا الْعَمٰى عَلَى الْهُدٰى اخبرنا

محمد بن ابی علی الاصبهانی نا الحسین بن محمد بن الولید التستری بها

نا ابو العباس احمد بن محمد بن یوسف بن مسعدة املاء قال سمعت عبد الله

بن محمد بن سلام یقول انشدنی عبدة بن زیاد الاصبهانی من قوله

دین النبی محمد اخبار — نعم المطیة للفتی الآثار

لا تخدعن عن الحدیث واهله — فالرای لیل والحدیث نهار

ولربما غلط الفتی سبل الهدی — والشمس بازغة لها انوار

اخبرنا عبد الملک بن محمد بن عبد الله بن بشران نا عمر بن محمد الجمحی

بمکة نا علی بن عبد العزیز نا ابو الولید القرشی نا محمد بن عبد الله بن بکار

القرشی حدثنی سلیمان بن جعفر بن محمد بن یحیی الربعی قال قال ابن

شبرمة دخلت انا وابو حنیفة علی جعفر بن محمد فقال له جعفر اتق الله

ولا تقس الدین برأیک فانا نقف غدا نحن وانت ومن خالفنا بین یدی الله

تعالی فنقول قال الله قال رسول الله صلی الله علیه وسلم وتقول انت

کتاب شرف اصحاب الحدیث کے اردو ترجمے فضائل محمدی کا

# تیسرا جزء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وصلی اللہ علی سیدنا محمد وآلہ وصحبہ وسلم

## بزرگوں کے اُن خوابوں کا ذکر جو اُنہوں نے اہلحدیث کے فضائل واکرام میں دیکھے ہیں

حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نبوت

تو گئی میرے بعد نبوت باقی نہیں رہی ہاں البتہ خوشخبریاں باقی ہیں اور وہ نیک خواب

ہیں جنہیں مسلمان خود دیکھے یا اس کے بارے میں کوئی اور دکھایا جائے۔ حضرت عبادہ بن

صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ آنحضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کرتے ہیں

کہ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان کا کیا مطلب ہے جو وہ فرماتا ہے اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَكَانُوْا

يَتَّقُوْنَ ۝ لَهُمُ الْبُشْرٰى فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَفِى الْاٰخِرَةِ یعنی جو لوگ ایمان لائے اور پرہیزگاری

اهل الكلام واهل الرأى قد عدموا علم الحديث الذى ينجو به الرجل

لو انهم عرفوا الآثار ما انحرفوا عنها الى غيرها لكنهم جهلوا

**انشدنا** ابو علي الحسن بن شهاب العكبري بها قال انشدني ابو عامر

الحسن بن محمد النسوي قال انشدني ابو زيد الفقيه لبعض علماء شاش

كل الكلام سوى القرآن زندقة الا الحديث والا الفقه في الدين

والعلم متبع ما كان حدثنا وما سوى ذاك وسواس الشياطين

## ما روي في حفظ الحديث وآدابه من الثواب

**اخبرنا** محمد بن احمد بن رزق البزاز نا القاضي ابو نصر احمد بن محمد

الزعفراني البخاري نا الحسين بن محمد بن موسى القمي نا عبد الرحيم

بن حبيب نا اسماعيل بن يحيى بن عبيد الله التيمي نا سفيان عن ليث

عن طاؤس عن ابن عباس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من ادى

حديثا الى امتي لتقام به سنة او تثلم به بدعة فله الجنة **اخبرنا** محمد بن

الحسين بن الفضل القطان نا غيلان بن محمد بن ابراهيم السمسار قال احمد نا

---

کہ کیا حال ہے؟ کہا مجھے بخش دیا گیا پوچھا کس نیکی پر؟ کہا حدیث کے طلب کرنے پر۔

محمد بن جلیلؒ فرماتے ہیں میں نے سلیمان شاذ کونیؒ کو اون کی وفات کے بعد نہایت

اچھی حالت میں دیکھا تو میں نے پوچھا کہ ابو ایوب اللہ تعالے نے آپ کے ساتھ کیا

کیا؟ فرمایا مجھے بخش دیا۔ میں نے کہا کس نیکی پر؟ فرمایا حدیث شریف کی وجہ سے

حُبَیش بن مبشرؒ فرماتے ہیں میں نے امام یحییٰ بن معین رحمۃ اللہ علیہ کو خواب میں

دیکھا اون سے پوچھا اللہ تعالے نے آپ کے ساتھ کیا کیا؟ فرمایا مجھے جنت کے

دو دروازوں کے درمیان کی کل جگہ عنایت فرمادی۔ پھر اپنی جیب سے ایک

کتاب نکال کر کہا ان حدیثوں کے لکھنے کی برکت سے۔ ابو اسحاقؒ خواب میں

دیکھتے ہیں کہ امام ابو ہمامؒ کے اوپر قندیلیں لٹک رہی ہیں پوچھا یہ نورانی قندیلیں

کیا ہیں؟ کہا یہ قندیل تو حدیثِ شفاعت کے بیان کرنے کی وجہ سے ملی اور

یہ حوضِ کوثر کی حدیث کو روایت کرنے کی وجہ سے اور اسی طرح بہت سی حدیثوں

کی وجہ سے ان بہت سی قندیلوں کا ملنا بیان فرمایا۔ خلف فرماتے ہیں میرے ایک

ايعابك للذين هم حفظوا الدين من الترهات والتمويه
والى قولهم وما قد روه راجع كل عالم وفقيه

اخبرنا القاضي ابو محمد الحسن بن الحسين بن رامين الاستراباذي
ابو محمد عبد الرحمن بن محمد بن جعفر الجرجاني قال سمعت ابا محمد عبد الله
بن محمد بن حمزة المقرى يقول حكى لى بعض اشياخنا عن هرون الرشيد
انه قال المروءة فى اصحاب الحديث والكلام فى المعتزلة والكذب فى الروافض
اخبرنا محمد بن يوسف ابو عبد الرحمن النيسابوري انبانا الحسين محمد الثقفى
بالدامغان نا الفضل بن الفضل الكندى نا زكريا بن يحيى البصرى نا
محمد بن اسماعيل قال سمعت ابا ثور والحسين بن على يقولان سمعنا
الشافعى يقول حكمى فى اصحاب الكلام ان يضربوا بالجريد ويحملوا على الابل
ويطاف بهم فى العشائر والقبائل وينادى عليهم هذا جزاء من ترك الكتاب
والسنة واخذ فى الكلام انشدنا احمد بن ابى جعفر القطيعى قال انشدنا
محمد بن العباس الخزاز قال انشدنا ابو مزاحم الخاقانى لنفسه ؎

کی قسم جس کے سوا کوئی معبود برحق نہیں۔ انہوں نے مجھے بٹھا کیا مجھ سے سوال کیا کہ تیرا رب کون ہے؟ تیرا دین کیا ہے؟ تیرے نبی کون ہیں؟ میں اپنی سفید ڈاڑھی سے مٹی جھاڑنے لگا اور کہنے لگا کیا مجھ جیسے شخص سے بھی سوال کیا جاتا ہے۔ میں یزید بن ہارون واسطی ہوں ساٹھ سال تک دنیا میں لوگوں کو حدیث پڑھاتا رہا ایک نے دوسرے سے کہا ہاں سچ ہے یہ یزید بن ہارون ہے حضرت آپ بے فکری سے دولہا کی طرح سو جائیے آج کے بعد آپ پر کوئی ڈر خوف نہیں ہے۔ پھر ایک نے مجھ سے کہا کیا تم نے جریر بن عثمان سے بھی روایت لی ہے میں نے کہا ہاں اور وہ حدیث میں ثقہ تھے اس نے کہا ہاں جریر تھے تو ثقہ لیکن وہ حضرت علیؓ سے بغض رکھتے تھے اللہ ان سے بھی بغض رکھے ۔ زکریا بن عدی اپنے خواب میں امام ابن المبارکؒ کو دیکھتے ہیں پوچھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے آپکے ساتھ کیا کیا فرمایا طلب حدیث کے لئے جو سفر میں نے کئے تھے ان کی وجہ سے اللہ تبارک و تعالیٰ نے مجھے بخشدیا ۔ اسی طرح کی ایک اور روایت بھی ہے۔ ابو بکر بکراویؒ کے ہم سبق جو حدیث کی طلب میں تھے ان کا انتقال ہوگیا۔ خواب میں انہیں دیکھا تو پوچھا

سمعت سفیان یقول ما اعلم علی وجه الارض من الاعمال افضل من طلب الحدیث لمن اراد به وجه الله **اخبرنا** الحسن بن علی بن محمد التمیمی نا احمد بن جعفر بن حمدان نا عبد الله بن احمد بن حنبل قال سمعت علی بن حکیم یقول سمعت وکیعا یقول قال سفیان ما شیئ اخوف عندی من الحدیث وما شیئ افضل منه لمن اراد ما عند الله عزوجل **اخبرنا** ابو بکر احمد بن عبد الله بن ابان الهیتی التغلبی نا احمد بن سلمان النجاد نا ابو جعفر الفسوی نا ابو بکر الازرق نا حسین بن حاتم نا وکیع قال سمعت سفیان الثوری یقول لا اعلم شیئا افضل منه یعنی الحدیث لمن اراد الله به وقال ان الناس یحتاجون الیه فی طعامهم وشرابهم **حدثنی** عبد العزیز بن ابی الحسن القرمیسینی باعظه نا احمد بن عبد الله بن الخضر المقری نا علی بن محمد بن سعید نا ابو یعلی الموصلی قال سمعت ابراهیم بن سعید الجوهری یقول سمعت وکیع بن الجراح یقول ما عبد الله بشیئ افضل من الحدیث **اخبرنا** الحسن بن علی بن محمد الجوهری محمد بن العباس الخزاز نا ابو الفضل الصیدلانی نا یعقوب بن الحیان

---

کہ اللہ تعالے نے آپ کے ساتھ کیا کیا ؟ فرمایا مجھے بخش دیا کہا کس بنا پر فرمایا اپنی کتاب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود لکھنے کی وجہ سے۔

# ان بعض روایتوں کا بیان جن سے بعض لوگ مغالطہ میں پڑجاتے ہیں اور انکا صحیح مطلب

مغیرہ فرماتے ہیں جو شخص حدیث کی طلب کے پیچھے پڑجاتا ہے اوس کی نماز کم ہوجاتی ہے ۔ ابوالحسن محمد کا قول بھی یہی ہے ۔ مغیرہ والی روایت اور سند سے بھی مروی ہے ۔ مصنف شیخ حافظ ابو بکر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ۔ مغیرہ نے یہ فرمان اپنے اوپر قیاس کرکے فرمایا ہے ۔ شاید وہ نوافل بکثرت پڑھتے ہوں گے جب حدیث کی تلاش میں انہیں دور دور جانا پڑا تو بکثرت نوافل ادا کرنے کا موقعہ نہ مل سکا تو اونہوں نے یہ قول فرمایا لیکن اگر خود مغیرہ

محمد بن عبد الله بن ابراهیم الشافعی حدثنی فی حدیث ابن الفضل نا محمد
بن خالد بن یزید البردعی بمکة نا عطیة بن بقیة نا ابی حدثنا حمزة بن حسان
قال حدثنی شیخ یعنی ابا الحسن عن نفیع بن الحارث عن البراء بن عازب
قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من تعلم حدیثین اثنین ینفع بہما نفسه ویعلمہما
غیرہ فینتفع بہما کان خیرا من عبادة ستین عاما اخبرنا ابو نعیم احمد بن عبد الله الحافظ
نا ابو محمد بن حیان ثنا اسحٰق بن ابراهیم بن جمیل ابو هشام الرفاعی نا ابو یمان
نا شیخ عن ابی جعفر محمد بن علی قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم سار ہوا
فی طلب العلم فلحدیث عن صادق خیر من الارض وما علیہا من ذهب و فضة

## من قال طلب الحدیث من افضل العبادات

اخبرنی القاضی ابو نصر احمد بن الحسین الدینوری نا ابو بکر احمد بن
محمد بن اسحاق السنی حدثنی احمد بن محمد بن سلام المالکی نا جعفر بن
محمد بن عامر قال سمعت اسحاق بن البہلول یقول سمعت وکیعا یقول

دوست جو میرے ساتھ علمِ حدیث پڑھتے تھے اُن کا انتقال ہو گیا میں نے اُنہیں
اپنے خواب میں دیکھا کہ وہ سبز رنگ کے نئے کپڑے پہنے ہوئے خوش و خرم ہیں
میں نے کہا حضرت آپ تو وہی مسکین طالب علم ہیں جو میرے ساتھ حدیث
پڑھتے تھے۔ آج یہ جوڑا آپ پر کیسا ہے؟ انہوں نے جواب دیا کہ میں تمہارے
ساتھ حدیث لکھتا تھا جہاں کہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نام آتا تھا میں اس کے ساتھ
ہی صلی اللہ علیہ وسلم ضرور لکھا کرتا تھا اس کے بدلے میں اللہ تعالیٰ نے مجھے
یہ نعمتیں عطا فرمائی ہیں جو تم دیکھ رہے ہو۔ مصنف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں
کہ ایک حدیث بھی اس مضمون کی مروی ہے جس سے اس خواب کی تصدیق ہوتی
ہے وہ یہ کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اپنی کتاب میں صلی اللہ علیہ وسلم لکھے جب تک اوس
کتاب میں وہ لکھا رہے فرشتے اس کے لئے استغفار کرتے رہتے ہیں۔ خواجہ
جُنید رحمۃ اللہ علیہ کے بعض ساتھیوں کو خواب میں دیکھا گیا اون سے پوچھا گیا

بن نصر معاذ بن معاذ نا سلیمان التیمی قال کنا عند ابی مجلز وھو یحدثنا قال فقال رجل لو قرأت سورۃ فقال ابو مجلز ما الذی نحن فیہ بابعض الیّ من قراءۃ سورۃ

# من قال التحدیث بمثابۃ الصلوۃ

حدثنا ابوطالب یحیی بن علی بن الطیب الدسکری من لفظہ بحلوان نا ابوبکر بن المقری باصبہان نا ابراھیم بن محمد بن الحسن امام جامع اصبہان نا ابراھیم بن سعید نا روح بن عبادۃ نا داؤد بن قیس عن محمد بن عمرو بن عطاء قال کان موسی بن یسار معنا یحدث فقال لہ ابن عمر اذا انت فرغت من حدیثک فسلم فانک فی صلوۃ۔

# من قال التحدیث افضل من صلوۃ النافلۃ

اخبرنا ابوالفتح ھلال بن محمد بن جعفر الحفار انا علی بن محمد بن احمد

قول کا مطلب دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا شاید شعبہ بکثرت نفلی روزے رکھتے ہوں گے اور نفلی عبادتیں کرتے ہوں گے جب طلب حدیث میں مشغول ہوگئے ہوں گے تو ان اعمال میں کمی واقع ہوئی ہوگی تو یہ قول کہا ہوگا۔ شعبہؒ کی نسبت ہرگز کوئی شخص یہ گمان نہیں کرسکتا کہ وہ حدیث کو طلب کرنا برا جانتے ہوں۔ خود شعبہؒ اس قدر علم حدیث میں منہمک رہتے تھے کہ محدثین انہیں اَمِیْرُالْمُؤْمِنِیْنَ فِی الْحَدِیْثِ یعنے حدیث میں مسلمانوں کا سردار سلطان کہا کرتے تھے۔ ظاہر بات ہے کہ اگر وہ حدیث طلب نہ کرتے اور اوسی میں مشغول نہ رہتے تو اس درجہ تک کیسے پہونچ سکتے؟ وہ تو پوری عمر طلب حدیث میں ہی مشغول رہے۔ انتقال تک یہی شغل رہا۔ حدیث کے جمع کرنے کی انہیں بہت حرص تھی۔ اس کے سوا ان کی دلچسپی کی اور کوئی چیز نہ تھی۔ وہ تو اپنے سے کم عمر اور کم درجے کے لوگوں

الفزار قال سمعت بشر بن الحارث يقول لا اعلم على وجه الارض عملاً افضل من طلب الحديث لمن اتقى الله وحسنت نيته فيه واما انا فاستغفر الله من كل خطوة خطوت فيه :

## من قال رواية الحديث افضل من التسبيح

اخبرنا الحسين بن الحسن بن محمد المخزومي محمد بن احمد بن رزق الحسن بن ابي بكر قال انبانا وقال وحدثنا عثمان بن احمد الدقاق ثنا احمد بن بشر المرثدي نا هارون بن سفيان المستملي نا زكريا بن عدي قال سمعت وكيعاً يقول لولا ان الحديث افضل عندي من التسبيح ما حدثت :

## من قال التحديث بمنزلة درس القرآن

اخبرنا علي بن محمد بن عبد الله بن بشران نا اسماعيل الصفار نا سعدان

اچھی طرح سوچئے تو اونہیں معلوم ہو جاتا کہ طلب حدیث کی کوشش نفل نماز سے کہیں زیادہ افضل ہے۔ دیکھئے حضرت ابو عمران رح سے سوال ہوتا ہے کہ آپ کے نزدیک نفل نماز کا ثواب زیادہ ہے یا حدیث شریف کے لکھنے کا؟ تو جواب دیتے ہیں کہ ایک حدیث کا لکھنا رات بھر کی نماز سے مجھے زیادہ محبوب ہے۔ حضرت ابن المبارک رح تو فرمایا کرتے تھے اگر مجھے معلوم ہو جائے کہ نفل نماز کا ثواب حدیث کے بیان کرنے سے زیادہ ہے تو میں حدیث کا پڑھانا ہی چھوڑ دوں۔ حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان ہے طالب علمی نفل نماز سے بہت بہتر ہے۔ شعبہ رح سے ایک روایت میں ہے کہ وہ کہتے تھے کہ یہ حدیث تمہیں اللہ تعالیٰ کے ذکر سے روکتی ہے اور نماز سے بھی کیا تم اس سے باز نہ رہو گے؟ ابو خلیفہ رح فرماتے ہیں کہ شعبہ رحمۃ اللہ علیہ کا مطلب ان لوگوں سے ہے جو حدیثیں سنتے ہیں اور ان پر عمل نہیں کرتے صرف روایت کی زیادتی کی دھن میں لگے رہتے ہیں یا اور اسی طرح کے لوگ۔ اس لئے کہ حدیث تو ذکر اللہ کی ہدایت کرنیوالی ہے نہ کہ ذکر اللہ سے روکنے والی۔ امام احمد بن حنبل رح سے جب شعبہ رح کے اس

